# من رشحات الخلود

کا اردو ترجمہ

# سدا بہار خوشبوئیں

مصنف

محدث کبیر علامہ سید محمد صالح فرفور گیلانی

بقیۃ السلف شیخ الحدیث

مترجم

علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری

مکتبہ قادریہ ○ لاہور

**بانی** :بقیۃ السلف شیخ الحدیث علامہ **محمد عبدالحکیم شرف قادری** قدس سرہ



نام کتاب ............................ من رشحات الخلود

اردو ترجمہ ............................ **سدابہار خوشبوئیں**

مصنف ............................ محدث کبیر سید محمد صالح فرفور گیلانی رحمہ اللہ

مترجم ............................ شیخ الحدیث علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری

اشاعت ............................ صفر المظفر 1424 / مارچ 2003ء

صفحات ............................ 266

باہتمام ............................ حافظ نثار احمد قادری

تصحیح ............................ محمد عبدالستار طاہر مسعودی

کمپوزر ............................ الحجاز کمپوزرز، اسلام پورہ۔ لاہور

تعداد ............................ 1000

قیمت ............................ 200/- روپے

**ملنے کا پتا**

**مکتبہ قادریہ** داتا دربار مارکیٹ۔ لاہور 0321-7226193 042-7226193

**کاروان اسلام پبلی کیشنز**۔ ایچ بی ہاؤسنگ سوسائٹی ٹھوکر نیاز بیگ۔ لاہور

**ضیاء القرآن پبلیکیشنز**۔ لاہور — **شبیر برادرز** اردو بازار۔ لاہور

**مکتبہ اہل سنت** جامعہ نظامیہ۔ لاہور — **زاویہ پبلشرز** داتا دربار۔ لاہور

**مکتبہ ضیاء العلوم**۔ راولپنڈی — **مکتبہ برکات المدینہ**۔ کراچی

**مکتبہ مہریہ کاظمیہ**۔ ملتان — **مکتبہ اہل سنت** ۔ فیصل آباد



# انتساب

شیخ الاسلام والمسلمین

حضرت مولانا حافظ شاہ حاجی

سید محمد نوشہ گنج بخش قادری قدس سرہٗ العزیز

موضع رنمل شریف، تحصیل پھالیہ، ضلع گجرات

کے نام

جن کی توجہات عالیہ سے ہزاروں افراد اسلام کے نور سے منور ہوئے اور سرکار دو عالم ﷺ کی راہ پر گامزن ہوئے اور جن کا فیض آج بھی شرق تا غرب پھیل رہا ہے۔

خدائے جہاں را ہزاراں سپاس
کہ گوہر سپردم بہ گوہر شناس

۱۶/ جمادی الآخرہ ۱۴۲۳ھ
۲۶/ اگست ۲۰۰۲ء

شرف قادری

# فہرست



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وہ شخصیات جن کا مختصر تذکرہ حواشی میں کیا گیا ہے۔

**بسم اللہ الرحمٰن الرحیم**

# میرا دین پارۂ ناں نہیں

علم وہ دولت ہے جس کی فضیلت کا کوئی ہوش مند انکار نہیں کر سکتا۔۔۔۔۔۔ اسلام نے تو یہ حقیقت بڑے واشگاف الفاظ میں بیان کی ہے۔۔۔۔۔۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

**قُلْ هَلْ يَسْتَوِى الَّذِيْنَ يَعْلَمُوْنَ وَالَّذِيْنَ لَايَعْلَمُوْنَ** (القرآن)

اے حبیب! آپ فرمادیجئے: کیا علم والے اور بے علم برابر ہیں؟

یہ استفہامِ انکاری ہے۔۔۔۔۔۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ بے علم چاہے دنیا کی تمام دولت اور اقتدار کا مالک کیوں نہ ہو وہ ایک عالم کے برابر نہیں ہے۔۔۔۔۔۔ بلکہ عالم کو اس پر برتری اور فضیلت حاصل ہے۔۔۔۔۔۔ حضرات علماء دین کو شعوری طور پر اس حقیقت کا احساس ہونا چاہیے کہ اگر ہمیں دنیاوی دولت کی فراوانی حاصل نہیں ہے تو کیا ہوا؟۔۔۔۔۔۔ ہمیں دولت علم تو حاصل ہے۔

حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے کیا خوب فرمایا ہے:

رَضِيْنَا قِسْمَةَ الْجَبَّارِ فِيْنَا
لَنَا عِلْمٌ وَّلِلْجُهَّالِ مَالٌ
فَاِنَّ الْمَالَ يَفْنٰى عَنْ قَرِيْبٍ
وَّاِنَّ الْعِلْمَ بَاقٍ لَّا يَزَالُ

- ہم اُس تقسیم پر راضی ہیں جو ہمارے بارے میں رب کائنات نے فرمائی ہے۔۔۔۔۔۔ ہمارے لئے علم ہے اور جاہلوں کے لئے مال ہے۔
- اس لئے کہ مال عنقریب فنا ہو جائے گا اور علم زندہ و پائندہ دولت ہے۔

اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں چار مرتبہ بلندیٔ درجات کا ذکر کیا ہے——
ایک دفعہ مجاہدین کے لئے اور تین مرتبہ علماء کے لئے——اس سے اندازہ کیا جاسکتا ہے
کہ علماء کا مقام اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں کتنا بلند ہے؟

لیکن ایک لحہ ٹھہر کر اس نکتے پر غور کر لیجئے کہ کیا یہ مقام ہر عالم کا ہے؟——
کہنے کو تو وہ بھی اہل علم تھے جو کہتے تھے کہ امام حسین کا کام جلد تمام کرو ہم نے جا کر جمعہ ادا
کرنا ہے——وہ بھی عالم ہی تھے جن کے مشوروں سے امام ابوحنیفہ، امام مالک اور امام
احمد بن حنبل کو کوڑے مارے گئے——ابوالفضل اور فیضی بھی بڑے عالم تھے——
لیکن زمین بوس کے نام پر وقت کے شہنشاہ کے سامنے سجدہ ریز ہونے میں کوئی قباحت
محسوس نہیں کرتے تھے——اللہ تعالیٰ نے تاجِ امامت ان کے سر پر نہیں بلکہ امام ربانی
مجدد الف ثانی اور شیخ محقق شاہ عبدالحق محدث دہلوی کے سر پر سجایا——جن کا سر صرف
اور صرف اللہ تعالیٰ وحدہٗ لاشریک کے آگے جھکا——انہوں نے قصر شاہی کے طواف کو
سعادت دارین نہیں جانا——اور دربار شاہی میں جبیں سائی کر کے انسانیت کی تذلیل
نہیں کی۔

اقبال نے کیا خوب کہا ہے:

نہیں تیرا نشیمن قصرِ سلطانی کے گنبد پر
تو شاہیں ہے بسیرا کر پہاڑوں کی چٹانوں پر

امام احمد رضا بریلوی سے کسی نے فرمایش کی کہ نواب نانپارہ کے ہاں جشن منایا جا
رہا ہے آپ بھی اس کی شان میں ایک قصیدہ لکھ دیں——علم و عرفان کے امام سے اس
قسم کی فرمایش کتنی ہی نامعقول سہی، لیکن اس کا فائدہ یہ ہوا کہ انہوں نے وہ جواب دیا جو



عنوانِ خودداری ہے اور سنہری حروف سے لکھے جانے کے قابل——انہوں نے فرمایا:

کروں مدحِ اہلِ دول رَضاؔ پڑے اس بلا میں میری بَلا
میں گدا ہوں اپنے کریم کا، میرا دین پارۂ ناں نہیں

یہ صرف ایک شعر نہیں ہے، بلکہ اسے اہلِ علم و ایمان کے لئے دستورِ حیات قرار
دیا جاسکتا ہے۔

دنیائے سیاست کے سامری، مسٹر گاندھی کے پاس نہ جانے کونسا جادو تھا کہ
بڑے بڑے سیاسی لیڈر اور علماء اس کے پیچھے ہاتھ باندھ کر پھرتے تھے——لیکن جب
اس نے امام احمد رضا بریلوی سے ملاقات کا وقت مانگا تو انہوں نے صاف انکار کر دیا:

برو ایں دامِ بر مرغِ دگرنہ
کہ عنقا را بلند است آشیانہ

جاؤ یہ جال کسی دوسرے پرندے کے لئے بچھاؤ——کیونکہ عنقا کا آشیانہ
بہت بلند ہے (اور تمہاری پہنچ سے باہر)

ان کے فرزندِ اصغر حضور مفتیٔ اعظم ہند مولانا مصطفےٰ رضا خاں سے ہندوستان کی
وزیر اعظم اندرا گاندھی نے ملاقات کے لئے وقت مانگا تو انہوں نے وقت نہیں دیا——
مسلمانوں کی بڑھتی ہوئی تعداد سے خائف ہو کر جب اندرا حکومت نے نس بندی کا پروگرام
شروع کیا تو دارالعلوم دیو بند کے مہتمم قاری طیب نے فتویٰ دیا کہ یہ حرام ہے——لیکن
بعد ازاں حکومت کا دباؤ پڑنے پر فتویٰ واپس لے لیا——حضور مفتیٔ اعظم ہند نے
اشتہارات سائیکلوسٹائل کرا کے پورے ہندوستان میں تقسیم کرادئے کہ نس بندی حرام۔
حرام۔ اشد حرام——ان پر بھی حکومت نے دباؤ ڈالا کہ اپنا فتویٰ واپس لیں——اللہ

رے شانِ استقامت! کہ وہ اسّی سال سے زیادہ عمر ہونے کے باوجود ڈٹ گئے —— اور ایک قدم پیچھے نہیں ہٹے۔

یہ تو کچھ عرصہ کی بات ہے کہ ہندوستان کا وزیر اعظم نرسیمارائو بریلی آیا —— وہ امام احمد رضا بریلوی کے مزار پر چادر چڑھانا چاہتا تھا —— اور دو کروڑ کا نذرانہ پیش کرنا چاہتا تھا —— لیکن وارثِ امام احمد رضا نے اسے مزار پر حاضر ہو کر چادر چڑھانے کی اجازت نہیں دی۔

لیکن عقلِ عیّار سو بہانے تراش لیتی ہے —— سو چور دروازے تلاش کر لیتی ہے —— ایوب خان کے دور میں ایک بزرجمہر نے ایوب شاہی دور کو دورِ خلافت سے تشبیہ دے ڈالی تھی —— آج بھی ایسے علماء کی کمی نہیں ہے —— آپ انہیں دن کے اجالے اور رات کے اندھیرے میں سر کی آنکھوں سے دیکھ بھی سکتے ہیں —— اور ان سے مصافحہ کا شرف بھی حاصل کر سکتے ہیں —— حکمرانوں کی کمزوری کہیں یا بیماری کہ انہیں ایسے لوگ بڑے اچھے لگتے ہیں جو کہتے ہیں: ہاں جی ہاں آپ پاکستان کی ضرورت ہیں —— اور ان درباری علماء سے تو بڑے ہی راضی ہوتے ہیں جو انہیں وقت کا ''امیر المؤمنین'' قرار دیں —— اور ان لوگوں کی بات تو خاص توجہ اور التفات سے سنتے ہیں جو کہتے ہیں: سر! ہم آپ کی علمی اور دینی خدمات کو سلام کرتے ہیں —— اور وہ علماء اپنا قد و قامت مختصر کر لیتے ہیں جو اربابِ اقتدار کو کہتے ہیں: جناب مجھے آپ سے ذاتی کام ہے، مجھے ملاقات کا وقت دیجئے —— اور ان علماء کا تو ہر صغیرہ و کبیرہ گناہ معاف ہو جاتا ہے جو نواز شریف کے دورِ اقتدار میں اسٹیج پر بے نظیر کے عیوب بیان کرتے ہوئے غیر شائستہ انداز بیان تک اُتر آتے تھے —— اور جب بے نظیر صاحبہ کا اقتدار آیا تو ان کی سرکاری ملازمت میں کوئی فرق نہیں آیا —— اب یہ تو وہ خود ہی بتا سکتے ہیں کہ کس ''سجدۂ سہو'' کی بدولت ان کی تمام



جسارتیں معاف ہو گئیں اور ان کی سرکاری ملازمت بحال رہی۔

آیئے اس سلسلے میں چند احادیث مبارکہ اور علمائے سلف کے ارشادات کا مطالعہ کریں۔

❶ ۔امام ابن ماجہ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ہماری امت کے کچھ لوگ دین کی سمجھ حاصل کریں گے اور قرآن پڑھیں گے —— اور کہیں گے کہ ہم امراء کے پاس جاتے ہیں —— ان کی دنیا کا کچھ حصہ حاصل کریں گے —— اور اپنے دین کو بچا کر رکھیں گے —— اور اس طرح ہوگا نہیں —— جس طرح پُتھ کنڈے سے سوائے کانٹوں کے کچھ حاصل نہیں ہوتا —— اسی طرح ان امراء کے قرب سے سوائے گناہوں کے کچھ حاصل نہیں ہوگا۔

(ابن ماجہ شریف عربی، ص:۲۳۔۲۲)

❷ ۔حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جُبُّ الحُزن جہنم کی ایک وادی ہے۔ جس سے جہنم بھی ہر دن میں چار سو مرتبہ پناہ مانگتا ہے۔ عرض کیا گیا اس میں کونسے لوگ داخل ہوں گے؟ فرمایا: وہ قرّاء (علماء) جو اپنے اعمال کی نمائش کرتے ہیں —— اور اللہ تعالیٰ کے ہاں مبغوض ترین قرّاء (علماء) میں سے وہ ہیں جو امراء کی زیارت کرتے ہیں، راوی محاربی کہتے ہیں کہ اس سے مراد ظالم امراء ہیں۔ (ابن ماجہ، ص:۲۳)

اس وقت میرے سامنے علامہ علی بن عطیہ معروف بہ شیخ علوان رحمہ اللہ تعالیٰ (م۔۹۳۶ھ) کی کتاب ''نسمات الاسحار فی مناقب وکرامات الاولیاء الاخیار'' مطبوعہ بیروت ہے —— اس میں انہوں نے ظالم حکمرانوں کے پاس جانے کے بارے میں ایک فصل قائم کی ہے —— اس میں سے چند ارشادات نقل کئے جاتے ہیں:

❸ ۔حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ تم فتنوں کے مقامات سے بچو —— ان سے پوچھا

گیا کہ وہ مقامات کون سے ہیں؟ تو فرمایا: امراء کے دروازے۔

❹ ۔حضرت فضیل فرماتے ہیں: جو شخص جتنا صاحب اقتدار کے قریب ہوگا، اتنا ہی اللہ تعالی سے دور ہوگا۔

❺ ۔حضرت سعید بن مسیّب نے فرمایا: یہ لوگ جو بادشاہوں کے پاس جاتے ہیں، امت مسلمہ کے لئے جوا کھیلنے والوں سے زیادہ نقصان دہ ہیں۔ (نسمات الاسحار، ص:۵۳)

خلاصہ یہ ہے کہ حکمرانوں سے اس مقصد کے لئے ملاقات کرنے میں حرج نہیں کہ ان کو کتاب وسنت کے مطابق صحیح مشورہ دیا جائے جس میں ان کا بھی فائدہ ہو اور امت مسلمہ کا بھی فائدہ ہو، لیکن ذاتی مفاد کے لئے ان سے ملنا اور ان کی خوشامد کرنا اور ایسے بیانات جاری کرنا جن سے مجموعی طور پر علماء کے وقار کو ٹھیس پہنچے کسی طرح بھی ان کے شایانِ شان نہیں ہے۔

پیشِ نظر کتاب ''سدابہار خوشبوئیں''، ''من رشحاتِ الخلود '' کا اردو ترجمہ ہے—— اس کے مصنف حضرت علامہ سید محمد صالح فرفور حضرت محبوب سبحانی شیخ سید عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ کی اولاد میں سے ہیں—— ۱۳۱۸ھ/۱۹۰۱ء میں دمشق میں پیدا ہوئے اور ۱۴۰۷ھ/۱۹۸۶ء میں پچاسی سال کی عمر میں دمشق ہی میں فوت ہو گئے، دمشق میں آپ کا قائم کردہ مدرسہ ''معهد جمعية الفتح الاسلامی '' ان کے صاحبزادے شیخ سیف الدین کی سربراہی میں کام کر رہا ہے—— شیخ نے '' سلسلة الخلود '' کی تین جلدیں لکھی تھیں، پہلی جلد ''من نفحات الخلود '' کا ترجمہ راقم نے ''زندۂ جاوید خوشبوئیں'' کے نام سے کیا تھا جو مکتبہ قادریہ، لاہور سے ۱۴۱۴ھ/۱۹۹۳ء میں چھپ چکا ہے—— اس میں شیخ کا تفصیلی تعارف بھی شامل کیا گیا ہے—— دوسری جلد کا نام ''من نسمات الخلود '' ہے اس کا ترجمہ مکمل ہو گیا ہے، ان شاء اللہ تعالیٰ عنقریب شائع ہوگا۔ اس وقت



تیسری جلد کا ترجمہ آپ کے سامنے ہے جو آپ ملاحظہ کر رہے ہیں۔

شیخ نے ماضی کے علماء، مجاہدین اور سلاطین کے منتخب واقعات پیش کر کے نوجوان طلباء اور علماء کو پیغام دیا ہے کہ ہمیں ان لوگوں کے نقش قدم پر چلنا چاہیے—— اس میں آپ کو حضرت عمر بن عبدالعزیز کی خدا خوفی اور دنیا سے بے نیازی بھی ملے گی—— حضرت سعید بن مسیّب کی استقامت بھی نظر آئے گی جو سر پر برہنہ تلوار دیکھ کر بھی اپنے موقف میں لچک اختیار نہیں کرتے—— اس میں آپ کو عطاء بن ابی رباح، سید فقہاء الحجاز کا واقعہ بھی ملے گا جو وقت کے بادشاہ ہشام بن عبدالملک کی ملاقات کے لئے جاتے ہیں—— شاہ ان سے بار بار پوچھتا ہے کہ کوئی کام ہو تو بتائیں؟—— لیکن وہ ہر بار امت مسلمہ کا کوئی نہ کوئی مسئلہ پیش کرتے ہیں—— اپنا ذاتی مسئلہ ایک بھی پیش نہیں کرتے حد یہ کہ اس کے پاس پانی کا ایک گلاس بھی نہیں پیتے—— ان کی روانگی کے بعد ہشام نے دیناروں کی ایک تھیلی بھجوائی جو انہوں نے اسی طرح واپس کر دی—— مولانا عبدالحکیم افغانی کا واقعہ بھی پڑھیں گے کہ انہوں نے کس طرح حکومت ترکی کی پانچویں پلاٹون کے کمانڈر جواد پاشا کو لگی لپٹی کے بغیر نصیحت کی اور اس کا نذرانہ قبول کرنے سے صاف انکار کر دیا—— غرض یہ کہ شیخ فرفور نے یہ بتایا ہے کہ علماء کا کام کیا ہے؟ اور ان کا مقام کیا ہے؟ اس کے علاوہ اور بہت کچھ ہے

آخر میں راقم نے ضمیمہ کا اضافہ کیا ہے—— اس میں محدث العصر شیخ عبدالعزیز بن یحییٰ کنانی رحمہ اللہ تعالیٰ کی جرأت اور حمایت حق کے حیرت انگیز کارنامے کا تذکرہ ہے—— وہ مکۂ معظمہ سے چل کر بغداد گئے—— اور وہاں روئے زمین کے سب سے بڑے تاجدار مامون الرشید کے بھرے دربار میں معتزلہ کے سردار بشر مریسی سے مناظرہ کیا اور اسے شکست دی—— جو دوسروں لفظوں میں مامون کی شکست تھی—— لیکن حیرت

کی بات ہے کہ اتنا بڑا کارنامہ انجام دینے والی شخصیت کا نام کہیں دیکھنے سننے کو نہیں ملتا ——لاڑکانہ کے پاس رہنے والے محمد پناہ ٹوٹانی کے آگ میں چھلانگ لگانے اور محفوظ رہنے اور مخالف کے جل جانے کا واقعہ بھی شامل کیا ہے—— جو عقیدت مند کے لئے باعث تقویت اور غیر جانب داروں کے لئے سامانِ غور وفکر ہے—— نیز حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمہ اللہ تعالیٰ کی ایک چشم کشا تحریر شامل کی گئی ہے۔

سلسلۃ الحلو دکی تینوں جلدیں جناب عابد حسین شاہ حفظہ اللہ تعالیٰ (ریاض) کی عنایت سے موصول ہوئیں—— دوسری جلد ''من نسمات الخلود'' فضیلۃ الشیخ محمد عبداللہ آل رشید حفظہ اللہ تعالیٰ کی ذاتی لائبریری سے لے کر ارسال کی—— مشہور دانشور اور صاحب طرز ادیب صاحبزادہ سید خورشید احمد گیلانی اور رضویات کے بین الاقوامی محقق پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد مدظلہ العالی نے ''زندۂ جاوید خوشبوئیں'' پر تفصیلی تبصرہ تحریر کیا ہے—— کتب کثیرہ کے مصنف فاضل مولانا علامہ محمد جلال الدین قادری مدظلہ العالی نے پیش نظر کتاب ''سدا بہار خوشبوئیں'' پر تعارفی تبصرہ لکھا ہے، یہ سب تبصرے ان حضرات کے شکریئے کے ساتھ کتاب کی ابتداء میں شامل ہیں—— اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے ان سب حضرات کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ آمین!

عزیزم حافظ نثار احمد سلمہ اللہ تعالیٰ نے اس کتاب کی طباعت اور ٹائیٹل کی تیاری میں خوب محنت کی ہے اللہ تعالیٰ اسے بھی اجر جمیل عطا فرمائے اور اس میدان میں مزید محنت کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

۱۶/ جمادی الآخرہ ۱۴۲۳ھ
۲۶/ اگست ۲۰۰۲ء

**محمد عبد الحکیم شرف قادری**
شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور



# تاثرات

(۱) پروفیسر ڈاکٹر ظہور احمد اظہر (ستارۂ امتیاز)
سابق ڈین فیکلٹی آف اسلام لرننگ، پنجاب یونیورسٹی

## تعارف

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یہ کتاب مستطاب جو نذر قارئین ہو رہی ہے، شام کے ایک معتبر اور معروف عالم شیخ محمد صالح فرفور صاحب کی تصنیف ''من رشحات الخلود'' کا اردو ترجمہ ہے، جسے محب گرامی حضرت مولانا شرف قادری نے اردو کے قالب میں بڑی خوبصورتی اور شستگی کے ساتھ ڈھالا ہے۔

شیخ محمد صالح فرفور دمشق کے ایک علمی و روحانی خانوادے کے چشم و چراغ ہیں جو ''فرفور'' کہلاتے ہیں، تصوف و طریقت کے ساتھ ساتھ علم و ادب سے بھی اس خانوادے کا بہت گہرا، تاریخی اور مسلسل تعلق ہے، ہر دور میں اس خانوادے کے اہل علم و معرفت نے نہ صرف اہل شام و عالمِ عرب بلکہ پوری اسلامی دنیا کی علمی و روحانی خدمات انجام دی ہیں، تعلیم و تدریس کے میدان میں بھی ''فرافرہ'' کی خدمات بہت وسیع اور بار آور رہی ہیں، شیخ محمد صالح فرفور ان بہت سے فرافرہ میں سے ہیں جن سے راقم کو شرفِ ملاقات حاصل ہے، کئی ایک یونیورسٹی اساتذہ اور ادباء کے محترم نام ایسے ملیں گے جو اسی جلیل القدر خاندان سے تعلق رکھتے ہیں۔ میں نے دیکھا ہے کہ شام کے عوام و خواص کے علاوہ پوری عرب دنیا کے اصحاب علم و فضل اس خاندان کی علمی، ادبی، تدریسی اور تصنیفی خدمات کو بڑی قدر کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ اس خاندان کے جن حضرات سے میں ملا ہوں، وہ سب کے سب علم و عمل کی جامع تصویر اور سیرت و اخلاق کی بلندی پر نظر آئے۔

یہ کتاب واقعی عمدہ و مستطاب ہے، فاضل مصنف نے مسلم نژادِ نو کی رہنمائی اور سبق آموزی کا بہت قیمتی سامان کیا ہے، اپنے اسلاف کے کارناموں سے آگاہی قوموں کی بنیادی ضرورت ہے، مگر ان کے کارناموں کو یاد رکھنا اور عملی زندگی میں ان سے استفادہ کرنا احسان شناسی بھی ہے اور انسانیت دوستی بھی، تاریخ اور اسلاف کے کارنامے قوموں کی اصل اور جڑ کی حیثیت رکھتے ہیں، مگر اپنی تاریخ کو دُہرانا اور اپنے عمل سے اسلاف کے کارناموں کو زندہ کرنا قوموں کی زندگی ہے اور روشن مستقبل کی ضمانت بھی ہے۔

شیخ محمد صالح فرفور نے اسلامی تاریخ کی زندۂ جاوید ہستیوں کی زندگی، کارناموں اور اخلاق کو اس کتاب ''رشحات الخلود'' میں ایسے عمدہ اسلوب کے ساتھ پیش کیا ہے کہ بچے، نوجوان اور باقی سب لوگ بھی اسے پڑھتے ہوئے خوشی و مسرت محسوس کرتے ہیں، حوصلے بلند ہوتے ہیں اور جذبۂ دل بیدار ہوتا ہے، مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری نے کتاب کو نہایت اعلیٰ اسلوب میں بڑی محنت اور توجہ کے ساتھ پیش کیا ہے۔ عام فہم مگر عالمانہ اور شستہ اردو میں اس طرح پیش کیا ہے کہ عربی متن کے قاری کی طرح اردو ترجمہ کا قاری بھی خوشی اور دلچسپی سے بہرہ ور ہوتا ہے اور عملی زندگی کے لئے اسلاف کے ان اعلیٰ نمونوں سے لطف اندوز بھی ہوتا ہے اور راہِ عمل کے لیے عمدہ سامان بھی نصیب ہوتا ہے۔

قادری صاحب کے اس ترجمہ پر اصل کا گمان ہوتا ہے۔ اس لحاظ سے شیخ فرفور بہت خوش نصیب ہیں کہ انہیں مولانا شرف قادری صاحب جیسا فاضل مترجم میسر آیا۔ جس نے ان کی متعدد تصانیف [1] کو عربی سے اردو میں منتقل کر کے قارئین کے دائرے میں بڑی وسعت پیدا کردی ہے، کیونکہ عربی زبان کی طرح اردو زبان کے قارئین کا دائرہ بھی وسیع بلکہ لامحدود ہے اور دنیا کے کونے کونے میں یہ تصنیف پہنچ گئی ہے۔ اس سے دنیا کے ہر اچھے ملک کے ہر

[1] (۱) من نفحات الخلود (۲) من رشحات الخلود اور (۳) من نسمات الخلود



بڑے شہر میں عربی پڑھنے اور سمجھنے والے مل جاتے ہیں، اسی طرح اردو بھی اب ایک عالمی زبان بن چکی ہے اور اس کے پڑھنے اور سمجھنے والے بھی تقریباً ہر جگہ مل جاتے ہیں۔

مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری ہمارے ان علماء میں سے ہیں جو اردو اور عربی میں یکساں طور پر قلم برداشتہ لکھنے پر قادر ہیں، متعدد تصانیف دونوں زبانوں میں قارئین سے کلمۂ استحسان اور خراجِ تحسین وصول کر چکی ہیں۔ قادری صاحب ایک جلیل القدر عالم دین بھی ہیں مگر وسیع القلب انسان بھی ہیں۔ علم کے ساتھ حلم اور شفقت کے ساتھ تواضع اگر کسی ایک شخصیت میں مجسم دیکھا ہو تو شرف قادری کو دیکھئے، مجھے ان کی شخصیت سے تو بیشمار فوائد پہنچے ہیں، مگر ان کے علم سے بھی محروم نہیں رہا، میری یہ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ انہیں صحت و عافیت عطا فرمائے اور ان کے علم و فضل کے فیض کو عام فرمائے۔

این دعا از من و از جملہ عالم آمین باد!

3.2.2003

**ظہور احمد اظہر**

**لاہور**

(۲)

معروف دانشور، صاحبِ طرز ادیب صاحبزادہ سید خورشید احمد گیلانی

## حرفے چند

آج کا انسان اپنی تیز رفتار ترقی پر انتہائی خوش اور نازاں ہے —— کمپیوٹر اور سیٹلائٹ کے اس دور نے فی الواقع انسان کو بہت کچھ دیا ہے —— کل کے خواب آج واقعات بن چکے ہیں اور ماضی کی کہانیاں حال کی حقیقت میں ڈھل چکی ہیں —— برسوں قبل اُڑن کھٹولے کی باتیں محض بچوں کے بہلانے کے لئے ہوتی تھیں —— آج آواز سے تیز رفتار طیارے ہواؤں کا سینہ چیر رہے ہیں —— کل تک سمندر کی موجیں انسان کے لئے اژدہا بنی ہوئی تھیں —— آج وہی سمندر اور اس کی طوفانی لہریں انسان کی مُٹھی میں بند نظر آتی ہیں —— اور ایک فرمانبردار غلام کی طرح انسان کو اپنے دوش پر بٹھائے ہلکورے دے رہی ہیں۔

روشنیوں کا سیلاب، نو بہ نو ایجادات، جدید ترین ذرائع مواصلات، ان سب نے مل کر دنیا کے جنگل میں منگل کر دیا ہے —— پوری دنیا سمٹ کر ''گلوبل ویلج'' کا رُوپ دھار چکی ہے —— طلوعِ صبح کے ساتھ انسان سفر پر روانہ ہو کر غروبِ آفتاب سے پہلے دنیا کے کسی بھی دُور دراز علاقے میں پہنچ سکتا ہے —— اور اگلی صبح کا ناشتہ دوبارہ اپنے گھر کی ٹیبل پر کر سکتا ہے —— یہ ہوشربا ترقی فی الواقع حیران کن ہے —— لیکن اس کے ساتھ ساتھ یہ بھی المیہ ہے کہ زمینی فاصلے روز بروز سمٹ رہے ہیں —— مگر روحانی اور ذہنی فاصلے دن بدن بڑھ رہے ہیں —— باہر کی دنیا کہکشاں بنی ہوئی ہے مگر انسان کا باطن گھپ اندھیر قبرستان بن چکا ہے —— کارکنانِ قضا و قدر انسان کے خادم بن چکے ہیں —— لیکن انسان حالات کے جبر کے سامنے نادم دکھائی دیتا ہے —— انسان نے سمندر کی موجوں کو تو مسخر کر لیا —— لیکن نفس کی لہریں وہ اب تک قابو میں



نہیں لا سکا —— آندھیاں اور طوفان اس نے کنٹرول کر لئے ہیں مگر اندر کا انسان اُس کے ہاتھوں سے نکلا جا رہا ہے۔

تہذیبِ حاضر نے علم کے انبار لگا دیئے ہیں —— مگر انسان کو اپنی پہچان سے محروم کر دیا ہ —— ذخیرۂ معلومات کی کوئی حد نہیں، مگر ذریعۂ معلومات بہت حد تک مشتبہ اور ناقص ہے —— چنین و چناں کی پوری کتاب مرتب ہو گئی ہے، مگر یقین و ایمان کا ورق ابھی تک سادہ ہے —— اور یہ اسی کا نتیجہ ہے کہ تن فربہ اور من لاغر ہوتا جا رہا ہے —— خدا نہ کرے کہ آج کا انسان اپنے ہی ملبے میں دب کر دم توڑ دے —— جس کے آثار و شواہد بہر حال موجود ہیں۔

آخر کیا وجہ ہے کہ دنیا کا کوئی کونہ ایسا نہیں جہاں جنگ و جدال برپا نہ ہو —— انسان کے ہاتھوں انسان پامال نہ ہو —— روز بروز یقین کی رکاب پاؤں سے کھسکتی اور ایمان کی باگ ہاتھوں سے نکلتی جا رہی ہے —— کسی زمانے میں انسان راکب اور دُنیا مرکب تھی —— آج انسان کی پیٹھ ہوسِ دنیا کے لئے کاٹھی کا کام دے رہی ہے —— حرص و ہوا کا بوجھ ہے کہ بڑھتا جا رہا ہے —— آج کا انسان باطنی طور پر اتنا کوتاہ نظر کیوں ہو گیا ہے؟ کہ اُسے سانپ کی رنگدار اور ملائم جلد تو دکھائی دیتی ہے لیکن اُس کے زہر پر نگاہ نہیں جاتی —— میک اپ پر تو وہ فریفتہ ہے مگر اس کے اندر چھپی ہوئی چڑیل پر نظر نہیں ڈالتا —— اسبابِ دُنیا کی اسے خوب خبر ہے لیکن مسبب الاسباب سے قطعاً غافل ہے —— کائنات کی رنگارنگی تو اسے مسحور کر رہی ہے لیکن خالقِ کائنات کی عظمت و بزرگی کا اُسے احساس اور اعتراف نہیں —— انسان یہ بھول رہا ہے کہ اُس نے یہ معرکہ پہلی بار سر کیا ہے —— قبل ازیں بھی گرانڈیل تہذیبیں ہو گزریں اور دم توڑ چکی ہیں —— نمرود و فرعون لجنڈ کا درجہ رکھتے ہیں —— قلعوں کی فصلیں اور امراء کی حویلیاں آج بھی عہدِ رفتہ کو آواز دے رہی ہیں، لیکن وہ سارا طمطراق آج مٹی کا ڈھیر بنا ہوا ہے —— آج کا ''کھڑاک'' بھی پیوندِ زمین ہو کر رہے گا۔

ایسے عالم میں ضروری ہے کہ انسان اپنا اندر ٹٹولے ـــــ سارا کام بصارت سے نہیں کچھ کام بصیرت سے لے ـــــ تجرباتِ سائنسی کے ساتھ ساتھ وارداتِ روحانی پر توجہ دے، ایجادات کے وفور میں دل کے نُور سے محروم نہ رہے ـــــ مقالاتِ حکیم کے دوش بدوش مشاہداتِ کلیم پر بھی نگاہ رکھے ـــــ صدائے جرسِ کارواں پر قانع نہ ہو ـــــ محملِ لیلیٰ کو گرفت میں لانے کا جتن کرے کہ یہی جوہرِ آدمیّت اور حاصلِ عبدیّت ہے۔

دمشق کے شیخِ طریقت حضرت سید محمد صالح فرفور علیہ الرحمہ کی کتاب ''من نفحات الخلود'' کا ترجمہ ''زندۂ جاوید خوشبوئیں'' اس وقت میرے سامنے ہے ـــــ ترجمے کا خوشگوار فریضہ ہمارے ممدوح جناب محمد عبدالحکیم شرف قادری نے سرانجام دیا ہے ـــــ اس کتاب میں وہ سب کچھ ہے جو انسانی باطن کے لئے اور موجودہ تہذیبی ڈھانچے کے لئے آج بہت ضروری ہے۔

ہم نے قصہ دارا و سکندر بہت یاد کرلیا۔ اب تو کسی مردِ قلندر کا تذکرہ از بر کرنا چاہیے ـــــ ورنہ سوسائٹی زیروزبر ہوتی نظر آرہی ہے۔

شیخ فرفور علیہ الرحمہ نے خشک تحقیقی زبان کی بجائے خوشبو بکھیرتے ہوئے بیان کا سہارا لے کر کچھ واقعات، کچھ باتیں، کچھ حکایات اور کچھ وارداتیں قلمبند کی ہیں ـــــ اگر ان کا مقصد دل کے تار ہلانا، ربطِ رُوح کو چھیڑنا، آنکھوں کے کنارے بھگونا، سینے میں ایک ہلچل مچانا، خوابیدہ ضمیر کو جگانا، غافل مزاج کو جھنجھوڑنا، کانوں میں نُقرئی گھنٹیاں بجانا، اور عقل کو عشق کے تابع لانا تھا تو وہ بلاشبہ اپنے مقصد میں کامیاب رہے ہیں ـــــ کتاب میں اللہ والوں کی جرأت، اُن کے شوقِ شہادت، جذبۂ رفق ورحمت، اندازِ سخاوت، ذوقِ تلاوت، قناعت وعفت، عادلانہ سیاست، رنگِ عبادت، ملّی غیرت، تقاضۂ ایمان و اطاعت، اور اسلوبِ نصیحت کے خوبصورت تذکرے ہیں ـــــ آج کا انسان جو شوکت و سطوت، جاہ وحشمت، ہیبت ودہشت، قیادت وجلالت، مال ودولت اور منصب وحکومت پر مرا اور مٹا جارہا ہے۔



اُسے چاہیے کہ یہ تذکرے پڑھے، یہ خوشبوئیں سُونگھے، یہ باتیں سُنے، اور ایسی کتابیں دیکھے، تاکہ اُسے علم کے ساتھ معرفت نصیب ہو ـــــ ان خوشبوؤں سے مشامِ جاں کو معطر کرے، یہ باتیں سُن کر رنج کی باتیں بھلا دے ـــــ اور یہ کتابیں دیکھ کر صاحبِ کتاب (ﷺ) سے نسبت جوڑنے کی فکر کرے۔

شیخ فرفور رحمۃ اللہ علیہ نے تو جو رنگ باندھا سو باندھا، محترم شرف قادری نے ترجمہ کرکے اسے نیا آہنگ عطا کردیا ہے ـــــ اللہ تعالیٰ نے ہمارے ممدوح مولانا محمد عبدالحکیم شرف کو پڑھنے اور لکھنے کا اعلیٰ ذوق اور سلیقہ عطا فرمایا ہے ـــــ مدرس آدمی بسا اوقات خشک ہوتا ہے۔ ہر وقت قال اقول کی گردان، ہر لحہ ضرب یضرب کی مشق، ہر آن فقہی بحث، ہر ساعت منطقی صغرے کبرے اور ہر دقیقہ کلامی نکتے اچھے بھلے انسان کو ''عبوساً قمطریراً'' بنادیتے ہیں ـــــ مگر ہمارے شرف صاحب چوبیس گھنٹے درس و تدریس میں منہمک رہ کر بھی تروتازہ زبان لکھنے کی خوبی سے آراستہ ہیں ـــــ جس طرح مرغابی دن رات پانی میں غوطے کھاتی ہے۔ مگر جب نکلتی ہے تو اس کے پروں پر پانی کا ایک قطرہ بھی نہیں ہوتا۔ اسی طرح جناب شرف قادری اپنی ساری خشکی مسندِ تدریس پر چھوڑ آتے ہیں ـــــ جب لکھنے کے لئے قلم ہاتھ میں لیتے ہیں، تو ان کا قلم آبشار کی طرح بہہ نکلتا ہے، جس کی آواز کانوں میں رس گھولتی ہے۔

میری قارئین سے درخواست ہے کہ وہ یہ کتاب پڑھیں از اوّل تا آخر ـــــ اُنہیں قطعاً احساس نہیں ہوگا کہ وہ کسی کتاب کا سپاٹ اور تکنیکی ترجمہ پڑھ رہے ہیں ـــــ بلکہ صاف محسوس ہوگا کہ وہ طبع زاد تصنیف کا مطالعہ کررہے ہیں ـــــ اور کسی بھی مترجم کی یہی سب سے بڑی خوبی ہے، کہ وہ ترجمے میں آورد نہیں بلکہ آمد کا رنگ بھردے ـــــ حضرتِ شرف قادری بحمداللہ اس کوچے سے سُرخرو ہو کر نکلے ہیں۔

(''زندۂ جاوید خوشبوئیں'' پر فکر انگیز تبصرہ)

(۳)

### بین الاقوامی ماہر رضویات پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد مدظلہ العالی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلّی ونسلّم علی رسولہ الکریم

علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری اہل سنت کے مشہور و معروف قلمکار ہیں، وہ گزشتہ ۲۵۔۳۰ سال سے مسلسل لکھ رہے ہیں، اُن کی نگارشات کی تعداد ۳۰۰ سے تجاوز کر چکی ہوگی —— وہ محدث بھی ہیں، محقق بھی —— مدرس بھی ہیں، معلّم بھی —— مصنف بھی ہیں اور مولف و مترجم بھی —— زبان و بیان پر اُن کو پوری قدرت حاصل ہے، وہ اہل سنت کا عظیم سرمایہ ہیں، مولیٰ تعالیٰ اُن کی خدمات جلیلہ کو قبول فرما کر اس پر اجر عظیم عطا فرمائے۔ آمین!

پیش نظر کتاب ''زندہ جاوید خوشبوئیں'' ایک عربی کتاب ''من نفحات الخلود'' کا اردو ترجمہ ہے، اس ترجمہ کی خوبی یہ ہے کہ ترجمہ معلوم ہی نہیں ہوتا —— تصنیف و تالیف سے ترجمہ زیادہ مشکل ہوتا ہے، کیونکہ اِس میں مترجم کو پرواز فکر کے لیے آزاد فضا میسر نہیں ہوتی، اس کو پابند رہتے ہوئے قید و بند میں زبان و بیان کے جوہر دکھانے ہوتے ہیں —— اس سے زبان و بیان پر مترجم کی قدرت کا اندازہ ہوتا ہے —— حضرت علامہ شرف صاحب نے کامیاب ترجمہ کیا ہے —— انہوں نے اصل کتاب سے دل نکال کر ترجمہ میں رکھ دیا ہے —— مصنف کے دل کی دھڑکن ترجمے کے اندر محسوس ہوتی ہے —— فاضل مترجم مبارک باد کے مستحق ہیں ——

اس ترجمہ کو دل نشین انداز سے مرتب کیا گیا ہے —— ابتداء میں حضرت علامہ شرف صاحب کا ''حرف آغاز'' ہے جس میں انہوں نے دشمنوں کی فریب کاریوں اور جہاں بانوں کی ناعاقبت اندیشیوں کا ذکر فرمایا ہے اور یہ بتایا ہے کہ انسانیت کیا ہے، انسان



کون ہے؟ —— اس کے بعد علامہ سید ریاض حسین شاہ صاحب کے ''کلمات تقدیم'' ہیں جس میں انہوں نے فاضلانہ انداز اور ادیبانہ رنگ میں شخصیت و کردار کی اہمیت پر بھرپور اظہار خیال فرمایا ہے —— حضرت علامہ شرف صاحب کے بارے میں جو کچھ فرمایا سچ اور حق ہے —— آخری پیراگراف میں تاریخی ''چھیڑ چھاڑ'' اور ''اعتقادی بحث و کرید'' سے حضرت علامہ کے گریز کو خوش آیند قرار دیا ہے —— بات بھی یہی ہے۔ دور جدید میں زمانے کے تقاضوں کو پیش نظر رکھنا ضروری ہے —— ''کلمات تقدیم'' کے بعد عزیزی مولانا ممتاز احمد سدیدی نے ''مثالی شخصیات'' کے عنوان سے اظہار خیال فرمایا ہے —— انہوں نے جدید معاشرے کا دردانگیز نقشہ کھینچتے ہوئے مثالی شخصیت کی اہمیت کو اجاگر کیا ہے، ایسے لکھنے والوں کا ذکر کیا ہے جنہوں نے تعمیر سیرت کے لیے لکھا ہے، پھر کتاب کی اہمیت پر روشنی ڈالی ہے —— اس کے بعد حضرت علامہ شرف صاحب نے مصنف کے حالات زندگی اور خدمات کا تفصیلی ذکر کیا ہے —— پھر فاضل مصنف شیخ محمد صالح فرفور کے پہلے ایڈیشن اور تیسرے ایڈیشن پر مقدموں کا ترجمہ ہے جس میں مصنف نے کتاب کی غرض و غایت پر روشنی ڈالی ہے۔

''زندۂ جاوید خوشبوئیں'' شیخ محمد صالح فرفور حسنی (م۔۱۹۸۶ء) کے حسین انشائیوں کا حسین مجموعہ ہے جس کا مقصد وحید زندہ و پائندہ شخصیتوں کے ذکر واذکار سے مُردہ دلوں کو زندہ کرنا ہے —— فاضل مصنف کے زبان و بیان، درود و سوز اور مثالی شخصیات کے انتخاب سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ خود بھی مثالی شخصیت کے مالک ہیں —— جب الفاظ و حروف کے پیچھے زندہ شخصیت ہو تو وہ بولنے لگتے ہیں —— زندہ شخصیتیں ہی بناتی، سنوارتی ہیں —— شیخ محمد صالح فرفور کی نگارشات سوز و گداز سے معمور ہیں —— اُن کے جذبات میں جولانی اور فکر میں روانی ہے —— جب دل پر گھٹائیں چھاتی ہیں،

دماغ پر کبھی بوندا باندی ہوتی ہے اور کبھی موسلا دھار بارش، پھر قلم سے جھرنے پھوٹنے لگتے ہیں اور آبِ رواں مضامین کے کٹوروں میں، مقالات کی صراحیوں میں، کتابوں کے سُبو میں جمع کرلیا جاتا ہے، پھر دنیا بھر کے پیاسے اپنی اپنی پیاس بجھاتے رہتے ہیں۔

فاضل مصنف نے الفاظ وحروف سے خوبصورت ایوان بنائے ہیں، جہاں شاہدِ معنی جھرونکوں سے جھانک رہے ہیں، جہاں جذبات کی قندیلوں اور احساسات کے جھاڑ فانوس سے فضائیں جگمگارہی ہیں — جہاں زندہ و پائندہ شخصیات اپنے اپنے کارناموں سے تاریخ پر انمٹ نقوش ثبت کررہی ہیں — عاشقِ رسول حضرت ابو ہریرہ ؓ یار کی ایک بات سننے کے لیے مدینہ منورہ سے مصر تشریف لے جارہے ہیں — حضرت حمزہ ؓ اپنی کمان کی ایک ضرب سے گستاخ رسول ابوجہل کا سر پھوڑ رہے ہیں — حضرت عبداللہ بن حذافہ سہمی ؓ شاہ روم کے دربار میں اسلام کا بول بالا کررہے ہیں اور ایمان و یقین کی شان دکھا رہے ہیں — حضرت خالد بن ولید ؓ شوق شہادت میں مست و سرشار نظر آرہے ہیں — حضرت ابان بن سعد ؓ ازدواجی زندگی کی رنگینیوں کو اسلام پر قربان کر کے جامِ شہادت نوش فرمارہے ہیں اور ان کی نوبیاہتا دلہن مجاہدوں کی صفوں میں بجلی کی طرح کوندتی ہوئی دشمنوں پر حملہ کررہی ہیں — حضرت صدیق اکبر ؓ کی صاحب زادی حضرت اسماء رضی اللہ عنہا دیوار کعبہ پر لٹکی اپنے بیٹے کی لاش دیکھ کر فرما رہی ہیں، ''کیا اس شہسوار کے پیدل چلنے کا وقت نہیں آیا''؟ — حضرت سلمان فارسی، حضرت سعید بن عامر، حضرت عمر بن عبدالعزیز ؒ زہد وتقویٰ کے چراغ روشن کررہے ہیں، ملک کے مالک ہوتے ہوئے فقیرانہ زندگی بسر کررہے ہیں — صحابی رسول حضرت مغیرہ بن شعبہ ؓ ایرانی دربار میں بے باکانہ چلے آرہے ہیں — حضرت عمر



فاروق، حضرت علی، وشریک بن عبداللہ ؒ عدل وانصاف کا علم بلند کررہے ہیں — خلیفہ مامون، نضر بن شمیل کو ایک علمی نکتے پر نواز کر اپنی علم پروری کا ثبوت دے رہے ہیں — حضرت عمر، حضرت عمر بن عبدالعزیز، حضرت امام جعفر صادق ؒ کے پند ونصائح فردوس گوش ہو رہے ہیں — الغرض ''زندۂ جاوید خوشبوئیں'' میں رنگ برنگ کے پھولوں کی ایسی خوشبوئیں ہیں جو مشامِ جاں معطر کررہی ہیں — کاش ہم حال کے بسنے والے ماضی کو بھی ایک نظر دیکھ لیں! — کاش زمین پر جھک کر چلنے والے، آسماں کو بھی دیکھ لیں! — حیف! ہم کہاں تھے، کہاں چلے گئے! — اب جاگنے کا وقت آگیا ہے — اب کچھ کر گزرنے کا وقت آگیا ہے — آیئے خونِ جگر سے چراغ جلائیں کہ دنیا کی اندھیریوں میں اجالا ہو — ہاں

ضبط کن تاریخ را پائندہ شد     از نفس ہائے رسیدہ زندہ شد

ازکراچی     احقر

۸؍جون ۱۹۹۴ء     محمد مسعود احمد عفی عنہ

(''زندۂ جاوید خوشبوئیں'' پر بصیرت افروز تبصرہ)

(۴)

**مصنف کتب کثیرہ فاضل شہیر مولانا علامہ محمد جلال الدین قادری مدظلہ (کھاریاں)**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

اسلام ایک زندہ جاوید حقیقت ہے۔مکمل دین ہے۔کامل ضابطۂ حیات ہے۔ زندگی کے ہر پہلو میں مکمل راہنمائی فرماتا ہے۔ہر دور، ہر علاقہ، ہر نسل، ہر زبان اور ہر رنگ کا مسلمان اس سے بھر پور استفادہ کرتا ہے۔اسلام کی طرف رجوع لانے والا مسلمان کسی اور سمت سے راہنمائی کا محتاج نہیں رہتا۔عبادات، معاملات، اخلاق، کردار، سیاست، زراعت، صنعت وحرفت، تجارت، حکمرانی، سپہ سالاری، سپہ گری، اُجرت، انفرادی زندگی، اجتماعی زندگی، معاشرہ، قوم وملت، تعلیم، تدریس، تربیت، عدالت، شہادت، وکالت —— غرض کون سا شعبہ ہے جس میں اسلام کی مکمل تعلیمات نہیں۔آج مسلمانوں کی زبوں حالی اور غیروں کی دریوزہ گری کا باعث صرف یہی ہے کہ اس نے اپنے حقیقی مأخذ اور مکمل نظام حیات کو ترک کر دیا ہے۔کاش! آج کا مسلمان پھر سے اپنے حقیقی سرمایہ اور ''اپنی دولت'' سے آشنا ہو جائے۔یہ غیروں کی دریوزہ گری سے بلند ہو کر اوروں کا راہنما ورہبر بن جائے —— شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری مدظلہ العالی ہمارے شکریہ کے خاص مستحق ہیں کہ انہوں نے گمشدہ موتی تلاش کر کے ہمارے سامنے رکھ دیئے ہیں۔

آج کی علمی درس گاہوں میں جو کچھ پڑھا اور پڑھایا جاتا ہے اس کا عملی زندگی سے کتنا تعلق ہوتا ہے؟ ہر پڑھنے والا پڑھنے کے بعد محسوس کر سکتا ہے۔عبادات ومعاملات اور اخلاق وکردار کی تعلیم تو ہر مسلمان کی بنیادی ضرورت ہے۔عبادات ومعاملات کا درس تو قدرے درس گاہوں میں ہو ہی جاتا ہے۔باقی رہے اخلاق سو وہ ہمارے درسی نصاب سے



تقریباً خارج ہیں۔ضرورت اس امر کی ہے کہ ہمارے مدارس کے نصاب میں اخلاق سنوارنے کی تعلیم کو خصوصی توجہ دی جائے۔

علامہ سید محمد صالح فرفور حسنی دمشقی رحمۃ اللہ علیہ (م۔۱۴۰۷ھ) کی کتاب مستطاب ''**من رشحات الخلود**'' اخلاقیات پر اعلیٰ درجہ کی کتاب ہے۔یہ کتاب عربی میں ہے۔ہمارے برعظیم پاک وہند کے عام مسلمان عربی سے ناواقف ہیں۔حضرت علامہ شرف قادری مدظلہ العالی نے اس کتاب کا اردو ترجمہ کر کے عام مسلمانوں کا استفادہ اس کتاب سے آسان فرما دیا ہے۔**فجزاہ اللہ احسن الجزاء۔**

کہنے کو تو یہ کتاب ترجمہ ہے، اور اگر اصل کتاب کا ذکر نہ کیا جائے تو یہ ترجمہ بجائے خود ایک عمدہ تصنیف ہے۔

''من رشحات الخلود'' کا جس طرح عرب دنیا میں پڑھا جانا ضروری ہے۔اسی طرح اس کا ترجمہ ''سدابہار خوشبوئیں'' کا برعظیم پاک وہند میں پڑھا جانا ہر اس مسلمان کے لئے لازمی ہے جو اسوۂ حسنہ اور اخلاق عالیہ سے متصف ہونا چاہتا ہے۔

۲ ربیع الثانی ۱۴۲۳ھ

فقیر قادری محمد جلال الدین عفی عنہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# خطبۂ کتاب

بے شک ہر تعریف اللہ تعالیٰ کے لئے ہے ـــــ ہم اسی کی حمد وثنا کرتے ہیں، اسی سے امداد کی درخواست کرتے ہیں ـــــ اسی سے دعائے مغفرت کرتے ہیں ـــــ اسی کی بارگاہ میں اپنے نفوس کی شرارتوں اور برے اعمال سے توبہ کرتے ہیں ـــــ جسے اللہ تعالیٰ ہدایت عطا فرمائے اسے کوئی گمراہ نہیں کر سکتا ـــــ اور جسے وہ گمراہی میں چھوڑ دے، اسے کوئی ہدایت نہیں دے سکتا ـــــ میں گواہی دیتا ہوں کہ عبادت کے لائق صرف اللہ تعالیٰ ہے، کوئی اس کا شریک نہیں ـــــ نیز یہ گواہی دیتا ہوں کہ ہمارے آقا محمد مصطفیٰ ﷺ اللہ تعالیٰ کے عبدِ مکرّم اور رسولِ گرامی ہیں ـــــ اے اللہ! رحمت، سلامتی اور برکت نازل فرما اپنے حبیب مکرم ﷺ، آپ کی آل پاک، آپ کے صحابۂ کرام اور اخلاص کے ساتھ ان کی راہ چلنے والوں پر۔

حمد وثنا کے بعد! ـــــ

چونکہ شخصیات کا علم ان عظیم علوم میں سے ہے جو اللہ تعالیٰ نے انبیاء کرام کے وارثوں، رسولانِ گرامی کے خلفاء اور اپنے بہترین نیک بندوں کو عطا فرمائے ہیں ـــــ اللہ تعالیٰ ان پر رحمتیں نازل فرمائے اور ان کے خلفاء سے راضی ہو ـــــ اس لئے میں نے اپنی زندگی کے آخری دور میں پوری توجہ تاریخ کے اس فن کی طرف مبذول کر دی ہے ـــــ یہ فن، تاریخ کی عظیم شخصیات کے تذکرے پر مشتمل ہے ـــــ میں نے اس سے پہلے اس مبارک سلسلے کی دو کتابیں لکھی ہیں:

(۱) من نفحات الخلود[۱]

---

۱۔ جس کا ترجمہ راقم نے "زندۂ جاوید خوشبوئیں" کے نام سے کیا اور مکتبہ قادریہ، لاہور نے ۱۹۹۳ء میں شائع کیا۔

(۲) من نسمات الخلود [۲]

میں نے ان دو کتابوں میں تاریخ کی صحیح اور معتمد بنیادی کتب میں سے کچھ حصہ منتخب کر کے جدید انداز میں پیش کیا ہے۔

(۳) ''من رشحات الخلود'' (جس کا ترجمہ آپ کے ہاتھوں میں ہے) اس میں بھی میں نے پہلی دو کتابوں کا انداز اپنایا ہے —— اس میں موضوعات نئے ہیں، اور انداز بیان میں اپنی ہمت و طاقت کے مطابق جدت اختیار کی ہے —— اللہ تعالیٰ ہی توفیق دینے والا ہے۔

اس کتاب کا بھی وہی مقصد ہے جو پہلی کتابوں کا تھا —— یعنی نوجوانوں کو ستاروں پر کمنڈ ڈالنے کا جذبہ دینا —— تاریخ اسلام کی بلند مرتبہ شخصیات کے درخشندہ کردار سے روشنی بکھیرنا —— اور بیتے ہوئے دنوں سے عبرت و نصیحت فراہم کرنا —— جیسے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

وَتِلْكَ الْاَيَّامُ نُدَاوِلُهَا بَيْنَ النَّاسِ

اور ہم ان دنوں کو لوگوں کے درمیان گردش دیتے رہتے ہیں۔

ایک مقصد یہ بھی ہے کہ بعد میں آنے والے لوگ ماضی کے بزرگوں کے کارناموں اور عظمتوں سے روشناس ہوں —— سب سے اہم مقصد یہ ہے کہ نوجوانوں کو اس عظیم تاریخی مواد سے متعارف کرایا جائے تا کہ وہ اس کی روشنی میں تابندہ مستقبل تعمیر کر سکیں —— ان شاءاللہ تعالیٰ۔

یہ ایک ناقابل انکار حقیقت ہے کہ کتابوں کے حجم اور صفحات کی تعداد کو نہیں دیکھا جاتا —— دیکھا یہ جاتا ہے کہ ان کا مواد کیسا ہے؟ —— اور اسے دور جدید کے تقاضوں کے مطابق کس حسن و خوبی سے پیش کیا گیا ہے؟ —— میری تحریر کردہ اس عاجزانہ کتاب

۲۔ الحمدللہ! اس کا ترجمہ بھی راقم نے عالمی مبلغ اسلام پیر سید معروف حسین شاہ عارف قادری نوشاہی مدظلہ العالی کے ہاں بریڈفورڈ، انگلینڈ کے قیام کے دوران نومبر ۲۰۰۱ء مکمل کرلیا ہے۔



کے مواد میں اگرچہ جدت اور انوکھا پن نہیں ہے —— لیکن اس کی تکنیک ضرور جدید ہے —— میں یہ نہیں کہتا کہ اس میں ایسی نئی باتیں بیان کی گئی ہیں جو اس سے پہلے معلوم نہیں تھیں —— میری تمام تر کوشش یہ ہے کہ اس مواد کو اپنے نوجوان اور ذہین و فطین بچوں کے سامنے اس زبان میں پیش کردوں جسے وہ سمجھتے ہیں —— مجھے امید ہے کہ اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس کوشش پر مجھے اجر و ثواب عطا فرمائے گا، ان شاءاللہ تعالیٰ۔

کیونکہ مقصد، خیر کی تلاش ہے —— اور مسلم اُمّہ کو جھنجوڑ کر جہالت اور اندھی تقلید سے علم کے اجالے اور قابل قدر اسلامی طرز زندگی کی طرف لے جانا ہے۔

اللہ تعالیٰ حق فرماتا ہے، وہی صراط مستقیم کی ہدایت عطا فرماتا ہے۔

آغاز ربیع الانور ۱۴۰۳ھ

حررہ:

**محمد صالح فرفور**

دمشق —— شام

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# علماءِ حق کی ہیبت

اگر عالم اپنے علم کے ذریعے اللہ تعالیٰ کی رضا کا طالب ہوتو ہر شے اس کی ہیبت کی زد میں ہوتی ہے۔

یہ کلمات اس وقت حماد بن سلمہ[1] کی زبان سے نکلے، جب کچھ لوگوں نے انہیں درخواست کی کہ بصرہ کا گورنر محمد بن سلیمان[2] آپ سے ایک مسئلہ پوچھنا چاہتا ہے —— آپ اس کے دربار میں تشریف لے چلیں —— یہ پیغام گورنر کے نمائندے نے لا کر پیش کیا۔

نمائندے کا بیان ہے کہ جب میں حماد کے گھر میں داخل ہوا، تو کیا دیکھتا ہوں کہ وہ چٹائی پر بیٹھے ہوئے قرآن پاک کی تلاوت کر رہے ہیں —— ان کے پاس ایک بیگ رکھا ہوا ہے جس میں چند کتابیں رکھی ہوئی ہیں —— وضو کرنے کے لئے ایک لوٹا ہے اور بس —— یہی ان کا ساز وسامان تھا —— اس کے علاوہ ضرورت کی کوئی چیز تھی اور نہ ہی کپڑے —— میں کچھ دیر بیٹھا ان کے بارے میں اور ان کے گھر کے بارے میں غور کرتا رہا —— اتنے میں دروازہ کھٹکھٹایا گیا

حماد نے اپنی بیوی سے کہا:

"دیکھو کون ہے"؟

اس نے آ کر کہا: "گورنر محمد بن سلیمان کا قاصد آپ کے نام پیغام لایا ہے۔"

حماد نے اسے اجازت دے دی —— قاصد نے حاضر ہو کر گفتگو کا آغاز کیا اور گورنر کا پیغام پہنچاتے ہوئے کہا:



"اللہ تعالیٰ آپ کو وہ صبح عطا فرمائے جو اس نے اپنے اولیاء اور فرمانبرداروں کو عطا کی ہے —— ایک مسئلہ پیش آ گیا ہے جو ہم آپ سے دریافت کرنا چاہتے ہیں —— براہ مہربانی گورنر ہاؤس تشریف لائیں —— والسلام"

قاصد کا خیال تھا کہ وہ گورنر کی دعوت کو خندہ پیشانی سے قبول کریں گے —— جس طرح بہت سے علماء حکمرانوں کی دعوت پر خوشی سے پھولے نہیں سماتے —— اور سر کے بل چل کر جانے کے لئے تیار ہو جاتے ہیں ——

حماد نے دو ٹوک انداز میں مجھے حکم دیا:

.........اس دعوت نامے کو الٹ کر اس کی پشت پر لکھ دو:

"آپ کو بھی اللہ تعالیٰ اولیاء واصفیاء کی صبح عطا فرمائے —— ہماری آنکھوں نے وہ علماء دیکھے ہیں جو کسی کے پاس چل کر نہیں جاتے تھے —— اگر آپ کو کوئی مسئلہ پیش آ گیا ہے تو تشریف لے آیئے —— اور جو پوچھنا ہے پوچھ لیجئے! —— ہاں اپنے ساتھ سواروں اور پیادوں کی فوج ظفر موج مت لایئے! —— میں آپ کو نہیں صرف اور صرف اپنے آپ کو نصیحت کرتا ہوں —— والسلام!"

یہ تحریر محمد بن سلیمان کے پاس پہنچی تو حماد کا اخلاص اور ان کی نظر میں علم اور علماء کا احترام براہ راست اس کے دل پر اثر انداز ہو گیا —— وہ فوری طور پر فتویٰ معلوم کرنے کے لئے حماد کے گھر پہنچ گیا —— تاکہ علماء کی ایسی مجلس میں حاضر ہو، جہاں دلوں کو حیاتِ نو ملتی ہے اور باطن کا زنگ دھل جاتا ہے۔

ایک دفعہ پھر دروازے پر دستک دی گئی۔

حماد نے اپنی بیوی سے کہا: دیکھو دروازے پر کون ہے؟

انہوں نے آکر بتایا:......... ''گورنر محمد بن سلیمان ہے۔''

فرمایا: ''اسے کہو تنہا آئے، اس کے ساتھ کوئی دوسرا نہ ہو۔''

گورنر حماد کے کمرے میں داخل ہوا تو حد درجہ مرعوب ہو گیا جیسے کسی بادشاہ کے دربار میں حاضر ہو ــــ وہ یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ یہ رعب کیوں طاری ہوا ہے؟ ــــ وہ سہا ہوا سراپا احترام بن کر بیٹھ جاتا ہے ــــ جیسے وہ عظیم الشان اور شان وشکوہ والے بادشاہ کے سامنے حاضر ہو ــــ بڑی مشکل سے گفتگو کا آغاز کرتے ہوئے کہنے لگا:

'جناب! کیا وجہ ہے کہ جب میں آپ کو دیکھتا ہوں تو مجھ پر ہیبت چھا جاتی ہے؟''

حماد نے بڑے باوقار لہجے میں فرمایا:

''جب عالم دین اپنے علم سے اللہ تعالیٰ کی رضا کا طالب ہوتا ہے تو اس کی ہیبت ہر چیز پر طاری ہو جاتی ہے ــــ اور اگر اپنے علم کو دنیا کی دولت حاصل کرنے کا ذریعہ بناتا ہے تو خود ہر چیز سے مرعوب ہو جاتا ہے۔''

محمد بن سلیمان خاموش ہو گیا ــــ اور دل میں کہنے لگا: اللہ کی قسم! انہوں نے سچ کہا ہے ــــ اگر علم کی دولت اخلاص کے ساتھ جمع ہو جائے تو حکومت کی عظمت اس کے سامنے ہیچ ہے ــــ علماء کا رعب اور دبدبہ اسی وقت تک برقرار رہتا ہے جب تک وہ اپنے علم سے اللہ تعالیٰ کی رضا کے طلب گار ہوں ــــ اور اگر وہ اپنے علم سے دولت اور دنیا حاصل کرنا چاہیں تو اللہ تعالیٰ بندوں کے دلوں سے ان کی ہیبت ختم کر دیتا ہے۔

پھر محمد بن سلیمان نے ان سے ایک مسئلہ پوچھا جس کا انہوں نے جواب دے دیا ــــ جاتے ہوئے اس نے کچھ نذرانہ پیش کیا ــــ اس کا خیال تھا کہ چونکہ شیخ فقیر اور نادار ہیں اس لئے یہ ہدیہ ضرور قبول کر لیں گے ــــ شیخ نے سارے کا سارا مال واپس کر



دیا اور کچھ قبول نہیں کیا ــــ اس طرح انہوں نے دنیا پر اپنے دین کی حفاظت کو ترجیح دے دی۔

**تبصرہ:**

میں کہتا ہوں کہ دور اول کے علماء کی یہی شان تھی ــــ وہ فقر وفاقہ کے باوجود قناعت پسند تھے ــــ وہ امراء کے دروازوں پر اپنی غرض کے لئے نہیں بلکہ مسلم اُمہ کی حاجت کے لئے جاتے تھے ــــ وہ اپنے علم کے ذریعے اللہ تعالیٰ کی رضا کے متلاشی تھے ــــ دنیا اور جاہ ومنزلت کو انہوں نے پس پشت ڈال رکھا تھا ــــ لہٰذا سلاطین اور امراء ان کے دروازے پر چل کر آتے تھے ــــ اور اللہ تعالیٰ نے انہیں حکومت وسلطنت سے زیادہ رعب عطا فرمایا تھا۔

(''حلیۃ الاولیاء''، کسی قدر تصرف کے ساتھ)

علامہ اقبال نے ایسے ہی مردان حر کے بارے میں کہا ہے:

فقیری میں بھی وہ اللہ والے تھے غیور اتنے
کہ مُنعم کو گدا کے ڈر سے بخشش کا نہ تھا یارا

---

۱ حماد بن سلمہ ابن دینار ولاء کے اعتبار سے بصری تھے، ان کی کنیت ابوسلمہ ہے، وہ بصرہ کے مفتی تھے، علم حدیث کے امام، حافظ، معتمد علیہ اور ثقہ تھے، نیز امام فقیہ، فصیح اور اہل بدعت کے بارے میں سخت تھے، ان کی متعدد تصانیف ہیں، ۱۶۷ھ میں ان کا انتقال ہوا۔

۲ محمد بن سلیمان عباسی، مہدی کے زمانے میں بصرہ کے گورنر بنے، پھر معزول کر دیئے گئے، ہارون رشید نے انہیں بحال کر دیا اور اپنی بہن عباسہ بنت مہدی کا ان کے ساتھ نکاح کر دیا، امیر کبیر تھے ۱۲۲ھ میں پیدا ہوئے اور ۱۷۳ھ میں فوت ہوئے۔ ۱۲۔الاعلام۔

# دین کی بنیادی تعلیمات

دورِ جاہلیت میں ایک شخص عربوں کا سردار تھا، جس کا نام مفروق تھا[1] ——— اس نے نبی اکرم ﷺ کا چرچا سنا تو آپ کے پیغام کے بارے میں معلومات حاصل کرنے کے لئے حاضر ہوا ——— جب وہ نبی مکرم ﷺ کی خدمت میں پہنچا تو ایک جانب حضرت ابو بکر صدیق اور دیگر صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم بیٹھے ہوئے تھے ——— وہ بھی ایک طرف بیٹھ گیا ——— حضرت ابو بکر صدیق نے کھڑے ہو کر اپنی چادر رسول اللہ ﷺ پر تان دی۔

مفروق نے پوچھا:

''آپ ہمیں کس چیز کی دعوت دیتے ہیں؟''

نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

''........ ہماری دعوت یہ ہے کہ تم اس بات کی گواہی دو کہ اللہ تعالیٰ وحدہٗ لاشریک ہے ——— اس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے ——— نیز یہ کہ محمد مصطفےٰ ﷺ اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں ——— تم ہمارا ساتھ دو اور اسلام کا پیغام پھیلانے میں ہمارے ساتھ تعاون کرو، تاکہ ہم اللہ تعالیٰ کا وہ پیغام دنیا تک پہنچائیں جس کا اس نے ہمیں حکم دیا ہے ——— کیونکہ قریش اللہ تعالیٰ کے حکم کے خلاف کمر بستہ ہیں ——— انہوں نے اللہ کے رسول کو جھٹلایا ہے ——— اور حق کو چھوڑ کر باطل کو اپنا لیا ہے ——— اور اللہ تعالیٰ ہی غنی اور تعریف کیا ہوا ہے۔''

مفروق نے مزید سوال کیا:

[1] مفروق بن عمرو اصم شیبانی نے نبی اکرم ﷺ سے گفتگو کی، ابو نعیم نے کہا کہ اس کا اسلام لانا میرے علم میں نہیں ہے۔ ۱۲ تجرید الصحابہ، حافظ ذہبی۔



اے قریشی! آپ ہمیں مزید کس چیز کی طرف بلاتے ہیں؟

نبی اکرم ﷺ نے قرآن پاک کی درج ذیل آیات تلاوت فرمائیں:

(قُلْ تَعَالَوا أَتْلُ مَا حَرَّمَ رَبُّكُم عَلَيْكُم ، أَلَّا تُشْرِكُوا بِهِ شَيْئاً، وَبِالْوَالِدَيْنِ إِحْسَاناً، وَلَا تَقْتُلُوا أَوْلَادَكُم مِنْ إِمْلَاقٍ، نحنُ نرزُقُكم وإِيَّاهُم، وَلَا تَقْرَبُوا الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ منها وما بَطَنَ، وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِي حَرَّمَ اللّٰهُ إِلَّا بِالْحَقِّ، ذٰلِكُمْ وَصَّاكُم بِهِ لَعَلَّكُم تَعْقِلُون، وَلَا تَقْرَبُوا مَالَ الْيَتِيمِ إِلَّا بِالَّتِي هِيَ أَحْسَنُ حَتَّى يَبْلُغَ أَشُدَّهُ، وَأَوْفُوا الْكَيْلَ وَالْمِيزَانَ بِالْقِسْطِ ، لَا نُكَلِّفُ نَفْساً إِلَّا وُسْعَهَا، وَإِذَا قُلْتُم فَاعْدِلُوا وَلَو كَانَ ذَا قُرْبَىٰ، وَبِعَهْدِ اللّٰهِ أَوْفُوا، ذٰلِكُمْ وَصَّاكُم بِهِ لَعَلَّكُم تَذَكَّرُون، وَأَنَّ هٰذَا صِرَاطِي مُسْتَقِيماً فَاتَّبِعُوهُ، وَلَا تَتَّبِعُوا السُّبُلَ فَتَفَرَّقَ بِكُم عَن سَبِيلِهِ، ذٰلِكُمْ وَصَّاكُم بِهِ لَعَلَّكُم تَتَّقُون)(۱)

اے حبیب آپ فرما دیجئے: آؤ میں تمہیں پڑھ کر سناؤں جو کچھ تمہارے رب نے تم پر حرام کیا ہے ——— یہ کہ اس کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہ ٹھہراؤ ——— ماں باپ کے ساتھ نیکی کرو ——— اور اپنی اولاد کو تنگدستی کے سبب قتل نہ کرو ——— ہم تمہیں اور انہیں رزق دیتے ہیں ——— اور تم بے حیائی کے کاموں کے قریب نہ جاؤ، خواہ وہ ظاہر ہوں یا پوشیدہ ——— اور اس جان کو قتل نہ کرو جسے اللہ نے حرام کیا ہے مگر حق کے ساتھ ——— انہی کاموں کا اللہ نے تمہیں تاکیدی حکم دیا ہے تاکہ تم سمجھو۔

تم یتیم کے مال کے قریب نہ جاؤ مگر ایسے طریقے سے جو بہت عمدہ ہو، یہاں تک کہ وہ اپنی جوانی کو پہنچ جائے ——— اور ناپ تول انصاف کے ساتھ پورا کرو ——— ہم کسی جان کو تکلیف نہیں دیتے مگر اس کی طاقت کے مطابق ———

۱۔ سورۂ انعام ۶/ ۱۵۳-۱۵۱

اور جب تم گفتگو کرو تو انصاف کرو، اگرچہ قریبی رشتہ دار ہو —— اور اللہ کا عہد پورا کرو —— یہ وہ باتیں ہیں جن کا تمہیں پختہ حکم دیا ہے تاکہ تم نصیحت حاصل کرو —— اور یہ کہ یہی میرا سیدھا راستہ ہے تو اس پر چلو —— اور دوسرے راستوں پر نہ چلو، وہ تمہیں اللہ کے راستے سے جدا کر دیں گے —— اللہ نے تمہیں اس کا تاکیدی حکم دیا ہے تاکہ تم متقی بن جاؤ۔

مفروق یہ بلند مطالب، نادر روزگار بلاغت اور بے مثال فصاحت سن کر انگشت بدنداں رہ گیا —— کہنے لگا:

.........اے قریشی لقب! آپ مزید کس چیز کی دعوت دیتے ہیں؟

رسول اللہ ﷺ نے یہ آیت تلاوت فرمائی:

((إنَّ اللّٰہ یأمُرُ بالعدلِ و الإحسان، وإیتاءِ ذي القُربَی، وینْھی عن الفَحشاءِ و المُنکرِ و البغيِ، یعِظُکُم لعلَّکُم تذَکَّرُونَ))[1]

''بے شک اللہ حکم دیتا ہے عدل اور احسان کا —— قریبی رشتہ داروں کو عطا کرنے کا —— اور بے حیائی اور برائی اور سرکشی سے منع فرماتا ہے —— وہ تمہیں نصیحت فرماتا ہے - تاکہ تم نصیحت حاصل کرو۔''

مفروق یہ سن کر مزید حیرت اور تعجب میں مبتلا ہو گیا —— اور بے ساختہ پکار اٹھا:

''اے گرامی قدر عرب! اللہ کی قسم! آپ بہترین اخلاق اور عمدہ ترین اعمال کی دعوت دیتے ہیں —— وہ لوگ جھوٹے ہیں جنہوں نے آپ کی تکذیب کی ہے اور جو آپ کی مخالفت پر تلے ہوئے ہیں۔''

اس کے ساتھ دور جاہلیت کے چند سرکردہ لوگ تھے —— مثلاً: ھمام بن

---

[1] النحل: ۱۶/۹۰



قبیصہ (۲) مثنیٰ ابن حارثہ اور (۳) نعمان بن شریک (۴)۔

مفروق نے کہا:

''یہ ہمارے شیخ ھمام بن قبیصہ ہیں —— یہ عرب کے سربرآوردہ لوگوں میں سے ہیں''۔

ہمام نے کہا:

اے معزز قریشی! میں نے آپ کی گفتگو سنی، اور آپ کے فرمان کی تصدیق کی —— میری رائے یہ ہے کہ آپ کے ساتھ ایک نشست کے بعد ہمارا اپنے دین کو چھوڑ دینا اور آپ کی اتباع کرنا بے سروپا، سوچ کی لغزش، جلد بازی اور عاقبت نااندیشی ہے —— جلد بازی میں لغزش ہو سکتی ہے —— ہمارے پیچھے بھی کچھ لوگ ہیں، ہم نہیں چاہتے کہ ان کے بارے میں کوئی معاہدہ کریں —— آپ بھی واپس جائیں، ہم بھی واپس جاتے ہیں —— آپ بھی غور و فکر کریں، ہم بھی سوچ بچار کرتے ہیں۔''

اس نے سوچا کہ مثنیٰ ابن حارثہ بھی اس کے ساتھ کلام میں شریک ہو —— کہنے لگا:

''یہ ہمارے بزرگ، راہنما اور جنگ کے کمانڈر مثنیٰ ابن حارثہ ہیں۔''

مثنیٰ نے کہا:

اے محترم قریشی! میں نے آپ کی گفتگو سنی جو مجھے پسند آئی ہے —— آپ نے جو کلام کیا وہ قابل قدر ہے —— میرا بھی وہی جواب ہے جو ہمام ابن قبیصہ کا ہے۔

''ہم یمامہ اور اس کی دونوں جانبوں میں قیام پذیر ہیں —— ایک جانب خطۂ عراق ہے جو سرزمین عرب ہے —— دوسری جانب خطۂ فارس ہے جہاں

کسریٰ کی نہریں بہتی ہیں ——— شاہ ایران نے ہم سے عہد لے رکھا ہے کہ ہم کوئی نیا کام نہیں کریں گے اور نہ ہی کسی نئے پروگرام والے کو پناہ دیں گے ——— ہمارا گمان ہے کہ آپ ہمیں جس دین کی دعوت دے رہے ہیں اسے موجودہ دور کے سلاطین پسند نہیں کریں گے ——— خطۂ عرب کے رہنے والوں کا گناہ بخش دیا جائے گا اور عذر قبول کیا جائے گا ——— اگر آپ چاہتے ہیں کہ ہم سرزمین عرب سے متصل علاقوں میں آپ کی امداد کریں تو ہم اس کے لئے تیار ہیں۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''تم نے اچھا کیا کہ سچی بات کہہ دی ——— اللہ تعالیٰ کے دین کے ساتھ وہی قائم ہوگا جو اس کا ہر جانب سے احاطہ کرے گا اور اسے مکمل طور پر قبول کرے گا''

پھر رسول اللہ ﷺ نے یہ آیت مبارکہ تلاوت فرمائی:

یَاَیُّھَاالنَّبِیُّ اِنَّآاَرْسَلْنٰکَ شَاھِدًاوَّ مُبَشِّرًاوَّنَذِیْرًاوَّ دَاعِیًااِلَی اللّٰہِ بِاِذْنِہٖ وَسِرَاجًا مُّنِیْرًا (۱)

''اے غیب کی خبریں دینے والے! ہم نے آپ کو حاضر و ناظر اور خوشخبری دینے والا اور ڈرسنانے والا اور اللہ کے اذن سے اس کی طرف بلانے والا اور سراج منیر بنا کر بھیجا۔''

پھر نبی اکرم ﷺ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑ کر اٹھ گئے۔

**تبصرہ:**

عربوں کی زندگی میں صاف گوئی اور بہادری ہے ——— اور ان کے ادب میں بلاغت ہے ——— نبی اکرم ﷺ نے ان کی بلاغت، صداقت، فکر کی موزونیت، پڑوسیوں کے ساتھ وفاداری اور زود اندیشی کو پسند فرمایا۔

---

۱۔ الاحزاب: ۳۳/۴۶-۴۵



۴۔ ھام بن قبیصہ ابن مسعود عامری نمیری:

بنو امیہ کے دور میں عرب کے بہادر ترین فرد تھے، حضرت عثمان غنی کے معاونین میں سے تھے ۶۵ھ میں انتقال ہوا۔

۵۔ مثنیٰ ابن حارثہ ابن سلمہ شیبانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ:

صحابی ہیں، بڑے شہسوار، بہادر اور آگے بڑھ کر حملہ کرنے والے تھے، عراق اور فارس کی فتح کے قائدین میں سے تھے ۱۴ھ میں ان کی وفات ہوئی۔ (الاصابہ کسی قدر تصرف کے ساتھ۔)

۶۔ نعمان بن شریک شیبانی:

نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے، ابونعیم نے انہیں صحابہ میں شمار کیا ہے۔

# خالص نصیحت

زمانۂ ماضی کے سلاطین پیکر خلوص علماء کو اپنے ہم نشین منتخب کیا کرتے تھے ــــ بھول چوک کے خوف سے انہیں اپنے ساتھ رکھتے تھے ــــ اسی لئے ان کے معاملات میں درستی اوران کے اعمال میں راستی نمایاں ہوتی تھی۔

ایک دن عَمرو بن عُبید[1] خلیفہ منصور[2] کے پاس گئے ــــ اور کہنے لگے:

''اے امیر المؤمنین! اللہ تعالیٰ آپ کو اپنی بارگاہ میں حاضر کرے گا ــــ اور خیر وشر کے ایک ایک ذرے کے بارے میں آپ سے پوچھے گا ــــ یقین کیجئے! کہ امت مسلمہ قیامت کے دن آپ کے مدمقابل ہو گی ــــ اور اللہ تعالیٰ آپ سے وہی پسند فرمائے گا جس کو آپ اپنے لئے پسند کرتے ہیں ــــ سنئے! آپ اپنے لئے یہی پسند کرتے ہیں کہ آپ کے ساتھ انصاف کیا جائے ــــ اللہ تعالیٰ بھی آپ سے یہی پسند فرمائے گا کہ آپ اس کی مخلوق سے انصاف کریں۔''

منصور پوری توجہ سے عمرو کی گفتگو سن رہا تھا ــــ اس نے خیال کیا کہ شاید ان کی گفتگو ختم ہو گئی ہے ــــ لیکن عمرو نے اسلام کا پیغام پہنچانے کا سلسلہ جاری رکھا ــــ اور تنبیہ کرتے ہوئے کہا:

''امیر المؤمنین! آپ کے اس دروازے کے پیچھے ظلم کے شعلے بلند ہو رہے ہیں ــــ اللہ کی قسم! آپ کے دروازے کے اُس پار نہ تو اللہ کی کتاب کے مطابق فیصلہ کیا جاتا ہے اور نہ ہی اللہ تعالیٰ کے نبی ﷺ کی سنت کے مطابق۔''

وہ ایسے دل سے گفتگو کر رہے تھے جو ایمان سے معمور تھا ــــ وعظ ونصیحت



سے ان کا مقصد نہ تو کوئی مرتبہ حاصل کرنا تھا اور نہ ہی مال و دولت ــــ ان کی اخلاص بھری نصیحت اس طرح منصور کے دل میں اتر گئی کہ خود اسے بھی پتہ نہ چل سکا ــــ منصور پر رقت طاری ہو گئی اور وہ بری طرح رونے لگا ــــ سلیمان بن مجالد، منصور کے پاس کھڑا تھا ــــ اس نے جب منصور کو روتے ہوئے دیکھا، تو کہنے لگا:

''..... اے عمرو! ...... تم نے امیر المؤمنین کو مشقت میں ڈال دیا ہے۔''

عمرو نے کہا: امیر المؤمنین! یہ کون ہے؟

منصور نے کہا: یہ آپ کا بھائی سلیمان بن مجالد ہے۔

عمرو نے منصور کی شاہانہ شان وشوکت سے مرعوب ہوئے بغیر، پوری بے باکی سے کہا:

''سلیمان! تجھ پر افسوس! امیر المؤمنین ایک دن مر جائیں گے ــــ اور تو جو کچھ اپنے سامنے دیکھ رہا ہے، سب گم ہو جائے گا ــــ اور سلیمان تو تو مردار ہے، کل فنا کے گھاٹ اتر جائے گا ــــ تجھے وہی نیک عمل فائدہ دے گا جسے تو آگے بھیجے گا ــــ امیر المؤمنین کے لئے تیری نسبت اس دیوار کا قرب زیادہ فائدہ مند ہے ــــ کیونکہ تو خود انہیں نصیحت کرنے کی صلاحیت نہیں رکھتا ــــ اور جو انہیں نصیحت کرتا ہے اسے منع بھی کرتا ہے۔''

پھر منصور کی طرف توجہ کرتے ہوئے کہا:

''امیر المؤمنین! ایسے لوگوں نے آپ کو اپنی خواہشات پورا کرنے کے لئے سیڑھی بنا رکھا ہے۔''

منصور یہ گفتگو سن کر حیران رہ گیا اور کہنے لگا:

''پھر میں کیا کروں؟ ــــ آپ اپنے ساتھیوں کو بلائیے، میں معاملات

ان کے سپرد کردیتا ہوں۔"

عمرو نے کہا:

آپ خود انہیں اچھے عمل کے ذریعے بلائیے ــــــ اور لوگوں کی گردنیں دبوچنے والے اس شخص کو حکم دیجئے کہ انہیں آزاد کردے ــــــ آپ ایک دن میں ایسے حکام مقرر کیجئے کہ اگر ان میں سے کسی کے بارے میں شک پیدا ہو جائے یا کسی سے ناپسندیدہ فعل سرزد ہوجائے تو اسے معزول کردیجئے ــــــ اور اس کی جگہ کسی دوسرے کو حاکم مقرر کردیجئے ــــــ اللہ کی قسم! اگر آپ ان سے سوائے عدل کے کچھ قبول نہیں کریں گے تو اللہ تعالیٰ اس رویّے کی بدولت ایسے لوگوں کو آپ کے قریب کردے گا جو اقتدار کے بھوکے نہیں ہوں گے۔"

**تبصرہ:**

اللہ تعالیٰ ان حکمرانوں پر رحم فرمائے جو مخلص علماء کی نصیحت قبول کرتے تھے ــــــ جو بے باک علماء کو اپنا عمدہ ہم نشین بناتے تھے ــــــ اور جب ان کے قدم ڈگمگاتے تھے تو علماء ان کی اصلاح کرتے تھے ــــــ نیز اللہ تعالیٰ ان علماء پر رحم فرمائے جنہوں نے علمی امانت اس کے مستحقین تک پہنچا کر اللہ تعالیٰ سے کیا ہوا وعدہ پورا کردیا ــــــ اور اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد پر عمل پیرا ہوئے:

وَاِذْ اَخَذَ اللّٰہُ مِیْثَاقَ الَّذِیْنَ اُوْتُوا الْکِتَابَ لَتُبَیِّنُنَّہٗ لِلنَّاسِ وَلَاتَکْتُمُوْنَہٗ (۱)

"اور جب اللہ نے ان لوگوں سے وعدہ لیا جنہیں کتاب دی گئی کہ تم ضرور اس کتاب کو لوگوں کے سامنے بیان کروگے اور اسے چھپاؤ گے نہیں۔"

---

۱۔ آل عمران: ۱۸۷/۳



انہوں نے یہ عہد پورا کیا ــــــ کتاب کے احکام بیان کئے ــــــ اور اللہ تعالیٰ کی راہ میں کسی ملامت کرنے والے کی ملامت ان پر اثر انداز نہیں ہوئی۔

(المحاسن والمساوی، امام بیہقی، کسی قدر تصرف کے ساتھ)

---

۱۔ ابوعثمان عمرو بن عبید تمیمی بصری:

مشہور عالم اور زاہد تھے، وعظ و ارشاد میں ان کا ایک مقام تھا، منصور ان کی قدر و منزلت کرتا تھا، ان کی وفات پر منصور نے مرثیہ کہا، اور یہ عجائب میں سے ہے کہ خلیفہ وقت کسی عالم کا مرثیہ کہے۔ ۸۰ھ میں پیدا ہوئے اور ۱۴۴ھ میں مکہ معظمہ کے قریب مہران میں فوت ہوئے۔ ۱۲ الاعلام بتصرف۔

۲۔ عبداللہ بن محمد علی بن عباس ابوجعفر منصور:

دوسرا خلیفۂ عباسی تھا، یہ عرب کے بادشاہوں میں پہلا خلیفہ تھا جس نے علوم کی طرف توجہ کی فقہ، ادب اور فلکیات کا علم رکھتا تھا، علماء کا محب تھا، اپنے بھائی سفاح کے بعد ۱۳۶ھ میں خلیفہ بنا، اس نے شہر بغداد تعمیر کروایا اور ۱۴۵ھ میں اسے اپنا دارالحکومت بنایا، محتاط، عقل مند اور بہادر تھا ۱۵۸ھ میں فوت ہوا۔ ۱۲ الأعلام ج ۴ ص ۱۱۷

(اسی کے حکم سے امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو پہلے قید اور پھر شہید کیا گیا) ۱۲ اشرف قادری

مامون نے گمان کیا کہ اس کا ذمہ بری ہو گیا ہے اور ظلم کی شکایت بھی ختم ہو گئی ہے ——— اور معقول دلیل سے اسے لاجواب کر دیا ہے ——— لیکن وہ شخص مامون کی بات سے مطمئن نہیں ہوا ——— اور کہنے لگا:

امیر المؤمنین! حضرت عمر بن خطاب ؓ کی وصیت میں آیا ہے کہ گواہ پیش کرنا مدعی کے ذمہ ہے اور منکر کے ذمہ قسم ہے۔

مامون نے کہا:

تمہارے پاس گواہ نہیں ہیں ——— لہذا میرے ذمہ یہ ہے کہ میں تمہارے لئے قسم کھاؤں ——— اور اگر میں قسم کھاؤں تو میں سچا ہوں گا ——— کیونکہ مجھے علم نہیں ہے کہ تمہارا کوئی حق میرے ذمہ لازم ہے۔

اس شخص نے کہا:

مجھے اجازت دیں کہ میں آپ کو اس قاضی کے پاس بلاؤں جسے آپ نے رعایا کے لئے مقرر کیا ہے۔

مامون نے کہا: ٹھیک ہے ——— وہ اس بات پر راضی ہو گیا کہ ایک عام آدمی کے ساتھ قاضی کے سامنے حاضر ہو ——— اس نے نہ تو تکبر کیا اور نہ ہی عار محسوس کی ——— مامون نے کہا: میرے پاس قاضی یحییٰ ابن اکثم کو بلایا جائے ——— قاضی صاحب آگئے تو مامون نے کہا: ہمارے درمیان فیصلہ کیجئے ——— قاضی نے کہا: مقدمے کا فیصلہ کرنا ہے؟ مامون نے کہا: ہاں ——— قاضی نے کہا:

آپ نے یہ مقدمہ مجلس قضا (عدالت) میں پیش نہیں کیا۔

مامون نے کہا:

میں یہ مقدمہ عدالت کے سامنے پیش کرتا ہوں۔

مامون نے قاضی (جج) کے حکم کی تعمیل کی ——— لوگ مامون کو دیکھ رہے تھے



اور کہہ رہے تھے کہ خلیفہ کس طرح اس بات پر راضی ہو گا؟ کہ ایک بازاری آدمی کے ساتھ قاضی کے سامنے مقدمہ لڑے اور عوام دیکھ رہے ہوں ——— قاضی صرف اس صورت میں فیصلہ کرنے پر راضی ہوا کہ باقاعدہ عدالت لگے، لوگ دیکھ اور سن رہے ہوں اور خلیفۂ وقت ان کے درمیان موجود ہو ——— خلیفہ نے یہ مطالبہ بھی نہیں کیا کہ میرے اور مدعی کے درمیان بند کمرے میں فیصلہ کیا جائے ——— قاضی نے کہا کہ:

سب سے پہلے تو عوام الناس کو حاضر ہونے کی اجازت دی جائے تاکہ عدالتی مجلس کا ماحول قائم ہو۔

مامون نے کہا: عوام کو اجازت دے دو ——— چنانچہ دروازہ کھول دیا گیا اور عوام کو عدالت میں حاضر ہونے کی اجازت دے دی گئی ——— پھر ظلم کی فریاد کرنے والے شخص کو بلایا گیا ——— قاضی نے اسے کہا: تم کیا کہتے ہو؟ اور تم پر کیا ظلم کیا گیا ہے؟ ——— اس نے کہا:

میری گزارش ہے کہ آپ میرے فریق ثانی امیر المؤمنین مامون کو بلائیں۔

پیش کار نے اعلان کیا کہ امیر المؤمنین! تشریف لائیں ——— مامون آیا تو اس کے ساتھ اس کا غلام مصلاً اٹھائے ہوئے تھا ——— مامون قاضی یحییٰ کے سامنے آکر کھڑا ہو گیا ——— قاضی بیٹھا رہا، شریعت اور فیصلے کے احترام کے پیش نظر کھڑا نہیں ہوا ——— غلام نے امیر المؤمنین کے بیٹھنے کے لئے مصلاً بچھا دیا ——— قاضی نے کہا:

امیر المؤمنین! آپ مدعی کے مقابل امتیازی نشست اختیار نہ کریں۔

مدعی کے لئے بھی مصلاً بچھا دیا گیا ——— تاکہ دونوں کی نشست برابر ہو۔

پھر قاضی نے اس شخص کے دعوے کی طرف توجہ کی اور اس نتیجے پر پہنچا کہ مامون پر قسم آتی ہے ——— اس سے قسم کا مطالبہ کیا ——— مامون نے جبر و اکراہ اور شرمندگی کے بغیر رضامندی سے قسم کھائی ——— لوگ دیکھ اور سن رہے تھے ——— اور ایک عام آدمی

کے سامنے خلیفہ کے قسم اٹھانے پر حیرت زدہ تھے ——— مامون کے قسم کھاتے ہی قاضی یحییٰ اچھل کر سیدھے کھڑے ہو گئے ——— مامون نے انہیں پوچھا کہ آپ کو کس چیز نے کھڑا کیا ہے؟ قاضی نے جواب دیا:

"میں اللہ تعالیٰ کے حق میں مصروف تھا، وہ میں نے آپ سے لے لیا ہے ——— اب مجھے حق نہیں پہنچتا کہ آپ پر برتری کا اظہار کروں ——— امیر المؤمنین آپ کی اطاعت مجھ پر لازم ہے۔"

پھر مامون نے حکم دیا کہ جس مال کا اس شخص نے دعویٰ کیا ہے حاضر کیا جائے ——— اور اس شخص کو کہا کہ:

یہ مال لے لے ——— اللہ کی قسم! میری یہ عادت نہیں کہ میں جھوٹی قسم کھاؤں ——— میں نے یہ مال اس لئے دیا ہے تاکہ میرا دین اور میری دنیا برباد نہ ہو جائے ——— اللہ کی قسم! میں نے یہ مال تمہیں اس لئے دیا ہے کہ رعایا یہ گمان نہ کرے کہ میں نے یہ مال اقتدار اور سرکاری طاقت کی بنا پر تم سے لیا ہے۔

(عیون الاخبار، کسی قدر تصرف کے ساتھ)

**تبصرہ:**

یہ تھے تاریخ اسلام کے خلفاء اور حکام جو حق کی پیروی کے لئے اپنے آپ کو عدالت کے سامنے جھکا دیتے تھے ——— عدلیہ بھی خلفاء کا تقرب حاصل کرنے سے دور رہتی تھی اور چمک سے متاثر نہیں ہوتی تھی ——— اللہ تعالیٰ نے ہمیں ان بابرکت طریقوں پر چلنے کی توفیق عطا فرمائی جن سے امت مسلمہ نے حیاتِ نو، عظمت رفتہ اور پائندہ وقار حاصل کیا ——— اور سلف صالحین میں ایسے قاضی (جج) پیدا فرمائے جنہوں نے نظامِ مصطفیٰ (ﷺ) کے احکام امیر و وزیر اور شاہ و گدا پر یکساں نافذ کئے ——— اور اللہ تعالیٰ کے راستے میں کسی ملامت کرنے والے کی پروانہ کی۔



# علماء کی بے قدری

علماء کی بے قدری کی ایک صورت یہ ہے کہ ان کے گھر والے، پڑوسی اور متعلقین ان کے مقام و مرتبہ سے بے خبر ہوتے ہیں ——— اور ان کی وفات سے پہلے ان کی قدر و قیمت نہیں جانتے ——— ہمارے ہاں مشرق میں یہ مصیبت مسلسل جاری رہتی ہے اور کبھی ختم نہیں ہوتی۔

امام ابو یوسف اکثر اوقات امام ابو حنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں حاضر رہتے تھے ——— ان کا بیان ہے کہ امام ابو حنیفہ اپنی والدہ محترمہ کو مادہ دراز گوش پر سوار کر کے ایک قصہ گو واعظ عُمر بن ذَرّ کی مجلس میں لے جاتے تھے ——— ان کی والدہ اس واعظ کے درس میں حاضر ہوتی تھیں ——— اس کے علم کی معتقد تھیں لیکن امام ابو حنیفہ ؓ اور ان کے علم کو وقعت نہیں دیتی تھیں ——— امام ابو حنیفہ نے فرمایا کہ:

بعض اوقات میں انہیں عمر کی مجلس میں لے گیا ——— بعض اوقات انہوں نے مجھے حکم دیا کہ میں اس واعظ کے پاس جاؤں اور اس سے ایک مسئلہ پوچھ کر آؤں ——— میں اس کے پاس جاتا اور اس کے سامنے وہ مسئلہ پیش کرتا جو میری والدہ دریافت کرنا چاہتی تھیں ——— میں اسے کہتا کہ میری والدہ نے مجھے حکم دیا ہے کہ یہ مسئلہ آپ سے دریافت کروں۔

عمر تعجب کرتا اور کہتا کہ آپ یہ مسئلہ مجھ سے پوچھتے ہیں؟ حالانکہ آپ ہمارے استاذ اور امام ہیں۔

میں کہتا کہ میری والدہ نے مجھے یہی حکم دیا ہے ——— وہ مجھے اتنی دھیمی آواز میں کہتا کہ میری والدہ نہ سن سکیں: آپ مجھے بتائیں کہ مسئلہ کیا ہے؟ تاکہ میں سمجھ کر آپ کو

بتادوں —— میں اسے چپکے سے مسئلے کا جواب بتا دیتا —— وہ بلند آواز میں مجھے جواب دیتا اور میں اپنی والدہ ماجدہ کو بتا دیتا —— وہ میرے جواب پر نہیں بلکہ عمر کے جواب پر راضی ہوتی تھیں —— بعض اوقات امام ابوحنیفہ فتویٰ دیتے تو وہ اس پر مطمئن نہیں ہوتی تھیں، بلکہ کہتی تھیں کہ میں خود زُرعہ نامی واعظ کے پاس جاؤں گی —— چنانچہ امام ابوحنیفہ کو ساتھ لے کر ان کے پاس جاتیں —— امام اعظم ان سے وہ مسئلہ پوچھتے جو آپ کی والدہ پوچھنا چاہتی تھیں —— وہ کہتے:

استاذ گرامی! آپ مجھ سے بہتر جانتے ہیں —— آپ فرمائیں کہ اس مسئلے کا جواب کیا ہے؟

آپ فرماتے کہ جواب یہ ہے —— واعظ زُرعہ امام ابوحنیفہ کی والدہ کو جواب دیتے تو وہ راضی ہو جاتیں —— امام ابوحنیفہ انہیں لے کر واپس آجاتے، ان کو پتا بھی نہیں چلتا تھا کہ یہ فتویٰ امام ابوحنیفہ نے دیا ہے۔

(الخیرات الحسان —— حسن المحاضرۃ —— کسی قدر تصرف کے ساتھ)

## تبصرہ:

عالم کا علم اگر خالص اللہ تعالیٰ کے لئے ہے تو اس پر یہ لازم نہیں کہ وہ صرف ان لوگوں کو اہمیت دے جو اس کی قدر و قیمت جانتے ہوں —— بہت سے متبحر علماء وہ ہیں جن کا ذکر اللہ تعالیٰ نے مخفی رکھا ہے —— حالانکہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں ان کا مقام بہت بلند ہے —— اور اکثر لوگ انہیں پہچانتے نہیں ہیں (شیخ فرفور)

## تبصرہ (۲)

اندازہ کیجئے کہ امام اعظم والدۂ ماجدہ کا کتنا احترام کرتے تھے؟ —— خود امام مجتہد اور اماموں کے امام تھے لیکن والدہ کے حکم سے سرتابی نہ کرتے اور ایک واعظ کے پاس مسئلہ پوچھنے کے لئے چلے جاتے۔ ۱۲ اشرف قادری



# اے دنیا! تو مجھے دھوکہ دینا چاہتی ہے؟

## تو مجھ ایسے کے لئے بناؤ سنگھار کرتی ہے؟

یہ کلمات حضرت امیر المؤمنین سیدنا علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ وکرم اللہ تعالیٰ وجہہٗ نے فرمائے —— کہتے ہیں کہ ضرار بن ضمرہ کنانی حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس حاضر ہوئے —— امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کہنے لگے:

ضرار! میرے سامنے علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے اوصاف بیان کرو۔

ضرار کہنے لگے: امیر المؤمنین! آپ مجھے معاف نہیں رکھیں گے؟

امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: نہیں، تم ضرور کچھ بیان کرو —— ضرار نے کہا:

اللہ کی قسم! ان کی انتہا بہت بعید تھی —— ان کی قوتیں پورے عروج پر تھیں —— وہ دوٹوک گفتگو کرتے تھے اور عدل و انصاف پر مبنی فیصلہ کرتے تھے —— علم ان کے اطراف سے پھوٹتا تھا —— ان کے آس پاس سے حکمت و دانش کے چشمے پھوٹتے تھے —— وہ دنیا اور اس کی زیب و زینت سے متنفر اور رات اور اس کی تاریکی سے مانوس تھے۔

اللہ کی قسم! ان کی آنکھیں اکثر اشکبار رہتی تھیں —— اور وہ اکثر و بیشتر غور و فکر میں مصروف رہتے تھے —— وہ اپنا ہاتھ الٹا کر دیا کرتے تھے —— اور اپنے آپ کو مخاطب کیا کرتے تھے —— انہیں چھوٹا کپڑا اور خشک روٹی پسند تھی۔

جب ہم ان کی خدمت میں حاضر ہوتے تو ہمیں اپنے قریب کرتے تھے —— اور جب انہیں بلاتے تو ہماری دعوت قبول فرماتے تھے —— کمزور آدمی ان کے انصاف سے مایوس نہیں ہوتا تھا —— دینداروں کی تعظیم کرتے تھے —— مسکینوں سے محبت فرماتے تھے —— اور جب گفتگو کرتے تو ان کے الفاظ لڑی میں پروئے ہوئے موتی معلوم ہوتے تھے۔

میں اللہ تعالیٰ کی قسم کھا کر گواہی دیتا ہوں کہ میں نے انہیں بعض مواقع پر دیکھا —— اس وقت رات نے اپنے پردے لٹکا رکھے تھے —— ستارے

ڈوب چکے تھے ـــــ آپ اپنی داڑھی کو پکڑے ہوئے محراب میں کھڑے ہوئے تھے ـــــ ڈسے ہوئے شخص کی طرح تڑپ رہے تھے ـــــ اور غمزدہ شخص کی طرح رو رہے تھے ـــــ اپنے رب سے مناجات کر رہے تھے اور کہہ رہے تھے:

اے ہمارے رب! اے ہمارے رب!

پھر دنیا کو مخاطب کر کے کہتے:

کیا تجھے مجھ سے غلط فہمی ہوئی ہے؟ کیا تو نے میرے لئے بناؤ سنگار کیا ہے؟ ـــــ یہ نہیں ہوسکتا، یہ نہیں ہوسکتا ـــــ اے دنیا کسی دوسرے کو دھوکہ دے ـــــ اے دنیا کسی دوسرے کو دھوکہ دے ـــــ میں نے تجھے تین طلاقیں دے دی ہیں اور رجوع کی کوئی گنجائش نہیں ہے ـــــ تیری عمر بہت چھوٹی ہے ـــــ تیری مجلس حقیر ہے ـــــ تیرا خیال بہت ہی معمولی ہے ـــــ افسوس! افسوس! زادِ راہ کم ہے، سفر بہت لمبا اور راستہ پُر خطر ہے۔

یہ گفتگو سن کر امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے آنسو ان کی داڑھی پر بہنے لگے ـــــ اور وہ اپنی آستین سے انہیں پونچھنے لگے ـــــ تمام حاضرین مجلس پر گریہ طاری ہوگیا ـــــ پھر امیر معاویہ نے پوچھا: اے ضرار! تمہیں ان کا غم کیسا لاحق ہے؟ ـــــ کہنے لگے:

اس عورت جیسا جس کا بچہ اس کی گود میں ذبح کردیا گیا ہو ـــــ اس کے آنسو تھمتے ہیں اور نہ ہی اسے سکون ملتا ہے ـــــ پھر اٹھے اور باہر نکل گئے۔

(حیاۃ الصحابہ ـــــ کسی قدر تصرف کے ساتھ)

تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے جس کے احسان سے نیکیاں پایۂ تکمیل کو پہنچتی ہیں۔

**تبصرہ:**

یہ ہے ایک صحابی حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا طرز عمل ـــــ حضرت امیر المؤمنین علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے ساتھ ان کا اختلاف بھی تھا ـــــ ان کے ساتھ جنگ (جنگِ صفین) بھی ہوئی ـــــ اس کے باوجود ان کے فضائل و محاسن سننے کے خواہش مند بھی ہیں اور سن کر ان پر رقت بھی طاری ہوجاتی ہے۔ (شرف قادری)



# ابتدا کی طرف رجوع

تمام تعریفیں ابتداء و انتہا میں اللہ تعالیٰ ہی کے لئے ہیں ـــــ اور صلوٰۃ و سلام اس ذات اقدس پر جسے اللہ تعالیٰ نے انسانیت کا نجات دہندہ اور امام بنا کر بھیجا ـــــ ہمارے آقا، ہمارے نبی، ہمارے مقتدا حضرت محمد مصطفےٰ احمد مجتبیٰ ﷺ، آپ کی آل پاک اور صحابۂ کرام پر ـــــ اور ان حضرات پر جو آپ کے راستے پر چلے اور اقوال و افعال اور احوال میں آپ کی سنت پر عمل پیرا ہوئے۔

ہم اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کرتے ہیں کہ اس نے ہماری بصیرتوں کو توفیق عطا فرمائی کہ وہ عبرتوں کے آئینوں میں گردش کریں ـــــ آثار کے مشاہدے سے گزرے ہوئے لوگوں کے احوال پر آگاہ ہوں ـــــ اور آسمانِ سیادت تک ترقی کرنے والوں اور اقوام عالم میں پہاڑ کے ابھرے ہوئے کونے کی حیثیت حاصل کرنے والوں کے فضائل پر مطلع ہوں ـــــ میری مراد اُمت مصطفےٰ ﷺ کی زندۂ جاوید، عظیم اور منتخب شخصیات ہیں جنہیں یقین تھا کہ صرف اسلام ہی زندگی کی علامت اور نجات کا راستہ ہے ـــــ اور اسلام ہی سے انسانیت کی سعادت ہے ـــــ چنانچہ انہوں نے قول و فعل اور سفرِ زندگی کے گزارنے میں اسلام کو مضبوطی سے پکڑے رکھا ـــــ اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد سے ہدایت حاصل کی:

یہ میرا سیدھا راستہ ہے، تو اس پر چلو، دوسرے راستوں پر نہ چلو، وہ تمہیں اللہ تعالیٰ کے راستے سے جدا کردیں گے۔[1]

وہ صراطِ مستقیم پر چلے ـــــ نفسانی خواہشات کو نظر انداز کیا ـــــ مضبوط اور ناقابل شکست کنڈے کو پکڑا ـــــ اس طرح وہ جاہلیت کی گمراہی، عصبیت کی آگ اور

۱۔ سورۂ انعام: ۱۵۳/۶

مادیت پرستی کی کیچڑ سے پاک ہوگئے —— انہوں نے روحانیت کے آسمان میں حلقے بنائے، شاندار مثالیں قائم کیں —— دنیا بھر کے استاذ اور اقوامِ عالم کے لئے راہنما بن گئے۔

اس جگہ مشہور عالم شاعر فرزدق کا شعر مناسب حال ہے:

أُولٰئِکَ آبَائِیْ فَجِئْنِیْ بِمِثْلِهِمْ
اِذَا جَمَعَتْنَا یَا جَرِیْرُ الْمَجَامِعُ

یہ ہمارے آباء ہیں، ان کی مثال پیش کرو —— اے جریر! جب ہمیں مجلسیں جمع کریں۔

انہوں نے قلعوں کے فتح کرنے سے پہلے دلوں کو فتح کیا —— تخت و تاج کے جھک جانے سے پہلے روحیں ان کے سامنے سرنگوں ہوگئیں —— انہوں نے الٰہی انصاف اور نبوی ہدایت کی بدولت زمین کے ایک کونے سے دوسرے کونے تک حکومت کی —— اور اللہ تعالیٰ نے انہیں وہ عزت عطا فرمائی جو ان سے پہلے کسی بادشاہ کو عطا نہیں کی —— اور ان کے بعد بھی شاید ہی کسی کو ملے —— یہاں تک کہ عباسی خلیفہ ہارون الرشید نے بغداد کی جامع مسجد کے منبر پر بیٹھے ہوئے فضا میں رواں دواں بادل کو مخاطب کرتے ہوئے ایسی بات کہی جو تاریخ کے سینے میں محفوظ ہے:

تو چاہے جہاں بھی جا کر برس، تیرا اخراج تو میرے دار الخلافہ کے خزانے میں ہی آئے گا۔

ہمارے رب کریم نے سچ فرمایا ہے:

اللہ نے تم میں سے ان لوگوں سے وعدہ کیا ہے جو ایمان لائے، اور انہوں نے نیک کام کئے کہ انہیں ضرور ضرور زمین میں خلافت عطا کرے گا —— جس طرح ان سے پہلے لوگوں کو خلافت دی —— اور ان کے لئے ان کے دین کو



ضرور قوت عطا فرمائے گا، جو ان کے لئے پسند فرمایا —— اور ان کی حالت کو خوف کے بعد ضرور امن سے بدل دے گا۔[2]

## حمد وثنا کے بعد!

اللہ تعالیٰ نے جو ''سدا بہار خوشبوئیں'' جمع کرنے کی توفیق عطا فرمائی، یہ اس کا آخری حصہ ہے —— تاریخ اسلام کے اکابر اور زندۂ جاوید شخصیات کی سیرتوں پر مشتمل یہ منتخب صفحات ہیں جو میں نے گزشتہ تحریرات کے ساتھ جمع کر دئے ہیں[3] —— تاکہ یہ مجموعہ اس امت کی عزت و عظمت اور فضیلت کا دلکش ہار بن جائے —— ان واقعات کو جمع کرنے اور بیان کرنے سے میرا مقصد ہمتوں کو ابھارنا اور روحوں کو عظمت و بلندی کی طرف مائلِ پرواز کرنا ہے —— تاکہ بعد والے اگلوں کی سیرتیں اپنائیں —— پوتے اپنے آباء واجداد کے نقشِ قدم پر چلیں —— اور عزت و بزرگی کی ایک مسلسل زنجیر بن جائے —— کیونکہ اس امت کے آخری حصے کے سنورنے کا ذریعہ وہی ہے جس سے اس کا پہلا حصہ سنوارتھا۔

وَمَا نَحْنُ اِلَّا مِثْلُهُمْ غَیْرَ اَنَّهُمْ
مَضَوْا قَبْلَنَا قِدْمًا وَنَحْنُ عَلَی الْاَثَرِ

''ہم بھی ان جیسے ہیں، لیکن وہ ہم سے پہلے گزر گئے اور ہم ان کے پیچھے چل رہے ہیں۔''

---

۲۔ سورۂ نور: ۵۵/۲۴

۳۔ حضرت مصنف اس سے پہلے اسی قسم کی دو کتابیں لکھ چکے ہیں:

☆ من نفحات الخلود، اس کا اردو ترجمہ راقم کے قلم سے ''زندہ جاوید خوشبوئیں'' کے نام سے چھپ چکا ہے۔

☆ من نسمات الخلود، اس کا ترجمہ راقم نے بریڈفورڈ، انگلینڈ میں پیر سید معروف حسین مدظلہ العالی کے ہاں قیام کے دوران (اگست تا دسمبر ۲۰۰۱ء) کیا۔ فالحمدللہ تعالی علی ذلک۔ ۱۲، اشرف قادری

تاریخ زمانے کا آئینہ ہے —— بعض اوقات تاریخ عزم و ہمت اور نصیحت و حکمت کا فائدہ دیتی ہے —— ارشادِ ربانی ہے: اور ہم رسولوں کی خبروں میں سے تمام باتیں آپ کو بیان کرتے ہیں جن کے ذریعے ہم آپ کے دل کو قوت عطا کرتے ہیں۔[4]

اے اللہ! ہمیں ان لوگوں میں سے بنا جو بات کو سنتے ہیں اور اچھی بات کی پیروی کرتے ہیں —— ہمیں حق کو حق دکھا اور اس کی پیروی کی توفیق عطا فرما —— اور ہمیں باطل کو باطل دکھا اور اس سے بچنے کی توفیق عطا فرما۔

جنتیوں کا جنت میں یہ دعویٰ ہوگا کہ اے اللہ! تو پاک ہے —— اور جنت میں ان کا تحفہ سلام ہوگا —— ہمارا آخری دعویٰ یہ ہے کہ تمام تعریفیں اللہ رب العالمین کے لئے ہیں۔

اللہ تعالیٰ ہمارے آقا و مولیٰ محمد مصطفےٰ ﷺ، آپ کی آل پاک، صحابۂ کرام اور پیروکاروں پر رحمتیں اور برکتیں نازل فرمائے۔

اللہ تعالیٰ کے فقیر

**محمد صالح فرفور**

نے تحریر کیا

---

[4] سورۂ ہود: ۱۲۰/۱۱

الحمد للہ تعالیٰ آج ۱۱ر صفر المظفر ۱۴۲۱ھ مطابق ۱۶ر مئی ۲۰۰۰ء کو بوقت عصر ''من رشحات الخلود'' کا ترجمہ ''سدا بہار خوشبوئیں'' کے نام سے مکمل ہوا۔ اللہ تعالیٰ اسے قبول فرمائے۔ اور عوام و خواص اور علماء کے لئے فائدہ مند بنائے۔ آمین!



## ضمیمہ

# مامون الرشید کے دربار میں
## صاعقۂ حق کی گرج

کتنی عجیب بات ہے کہ اس مجاہد اسلام کا نام کہیں دیکھنے سننے کو نہیں ملتا جس نے اپنی حق گوئی سے تاریخ کا دھارا بدل دیا۔

جامع مسجد رُصافہ، بغداد میں لوگ نماز جمعہ پڑھ کر فارغ ہوئے ہی تھے کہ ایک شخص پہلی صف میں کھڑا ہوگیا —— وہ شخص صورت اور لباس سے مکہ معظمہ کا باشندہ معلوم ہو رہا تھا —— اس کا نوعمر بیٹا ستون کے ساتھ ٹیک لگائے ہوئے اس کی طرف دیکھ رہا تھا —— نووارد نے اپنے بیٹے کو مخاطب کرتے ہوئے کہا:

بیٹے! تو قرآن کے بارے میں کیا کہتا ہے؟

بیٹے نے بلند آواز میں جواب دیا کہ قرآن اللہ تعالیٰ کا نازل کیا ہوا کلام ہے اور مخلوق نہیں ہے۔

اس سوال و جواب کی ایک ہی صدا نے پوری مسجد میں تہلکہ مچا دیا —— یوں معلوم ہوتا تھا جیسے بہت ہی طاقتور بم پھٹا ہو یا بجلی گری ہو —— نمازی اس بات سے خوف زدہ ہوگئے کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ ہم بھی آنے والی مصیبت کی زد میں آجائیں —— دیکھتے ہی دیکھتے مسجد خالی ہوگئی۔

---

مامون الرشید کی شخصیت متضاد صفات کا عجیب مجموعہ تھی —— ایک طرف وہ علوم اسلامیہ اور فنونِ عربیہ کا ماہر تھا اور علم و حکمت کا عاشق —— وہ حریت فکر کا حامی تھا —— اس کے دور میں الحاد آزاد تھا، ثنویت پر کوئی پابندی نہ تھی —— یونان اور ایران کے جن ملحدانہ مذاہب کو کہیں پناہ نہ ملتی تھی وہ بغداد کے گلی کوچوں میں پرورش پا رہے تھے

—— لیکن دوسری طرف اسلام کے اندرونی اختلافات و مذاہب کے بارے میں اس کا رویہ بڑا جابرانہ تھا —— قرآن پاک مخلوق ہے یا نہیں؟ —— اس مسئلے نے تیسری صدی ہجری میں علماء حق کے لئے بڑی نازک صورت حال پیدا کر دی تھی —— علماء اہل سنت کا موقف یہ تھا کہ کلام دو ہیں ایک لفظی جو پڑھنے میں آتا ہے، یہ بے شک حادث اور مخلوق ہے —— دوسرا کلام نفسی ہے جو اللہ تعالیٰ کی قدیم صفت ہے اور مخلوق نہیں —— ان کے نزدیک کلام نفسی اللہ تعالیٰ کی ایک صفت ہے، پورا قرآن پاک اس کی تعبیر ہے —— معتزلہ اس کلام کو نہیں مانتے جو اللہ تعالیٰ کی صفت ہے اور ذات باری تعالیٰ کے ساتھ قائم ہے —— اسی لئے وہ پورے شدومد کے ساتھ قرآن پاک کو مخلوق اور حادث قرار دیتے ہیں —— مامون الرشید نے بھی معتزلہ کا مذہب قبول کر لیا تھا —— صرف قبول ہی نہیں کیا تھا بلکہ اسے بزور شمشیر علماء اسلام سے منوانا بھی چاہتا تھا۔

مامون الرشید نے ۲۱۲ھ میں سرکاری طور پر اعلان کیا کہ قرآن مخلوق ہے —— ۲۱۸ھ میں اس نے فیصلہ کیا کہ بزور تلوار یہ عقیدہ مسلمانوں پر مسلط کیا جائے —— چنانچہ اسی سال بغداد کے گورنر کے نام فرمان بھیجا گیا کہ تمام علمائے شہر کو طلب کرو جو لوگ "خلق قرآن" کا اقرار کر لیں انہیں چھوڑ دو اور جو انکار کریں ان کی اطلاع دو —— دوسرا فرمان یہ بھیجا کہ قاضی القضاۃ (چیف جسٹس) بشیر بن ولید کندی اور ابراہیم بن مہدی اگر انکار کریں تو انہیں قتل کر دو —— دوسرے علماء انکار کریں تو انہیں قید کر دو —— یہ دونوں علماء دباؤ برداشت نہ کر سکے اور انہوں نے "خلق قرآن" کا اقرار کر کے اپنی جان بچالی —— مامون اپنے بھائی امین الرشید کو جیل کی کوٹھری میں قتل کرا سکتا تھا تو اختلاف کرنے والے علماء پر جبر و تشدد سے اسے کون روک سکتا تھا؟ —— تاہم اللہ کی زمین کی اسی دھرتی پر ایسے علمائے حق بھی موجود تھے جن کے پاؤں میں اس کی حکومت کی پوری قوت بھی لغزش نہیں لا سکتی تھی —— ایسے علماء حق کے مقتدا امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ تعالیٰ تھے



جنہوں نے برسرعام کوڑے کھانا منظور کر لیا، مگر مسلک اہل سنت و جماعت سے منحرف ہونے کے لیے تیار نہ ہوئے —— کہاں ہیں وہ لوگ جو کہتے ہیں کہ فقہائے کرام نے فقہ مرتب کرتے وقت مزاج شاہی کو ملحوظ رکھا تھا —— اگر ایسا ہوتا تو امام ابوحنیفہ، امام مالک اور امام احمد کو کوڑے نہ لگائے جاتے اور امام شافعی کے قتل کا فیصلہ نہ کیا جاتا۔

بغداد کی سب سے بڑی مسجد "جامع رصافہ" تھی، اس کا صحن ہمیشہ علمائے امت کے درس اور مواعظ کی مجلسوں سے پُر رہتا تھا —— مامون نے حکم دیا کہ وہاں معتزلہ کے پیشوا بشر مریسی[1] اور محمد بن جہم کے علاوہ کوئی عالم درس نہ دے —— مسئلہ "خلق قرآن" کے بارے میں ان کا فیصلہ حرف آخر تھا —— اُن کی مخالفت میں جو عالم ایک لفظ بھی منہ

---

[1] جب بشر بن غیاث مریسی (سرگروہ معتزلہ) فوت ہوا تو اس کے جنازہ میں شرکت کے لئے سوائے عبید شونیزی کے اور کوئی حاضر نہیں ہوا۔ جب وہ جنازہ سے واپس آئے تو علماء اہل سنت وجماعت نے انہیں ڈانٹ پلائی کہ او دشمن خدا! تو مسلک اہل سنت کا دعویدار ہے اس کے باوجود تو مریسی کے جنازے پر حاضر ہوا ہے؟ اس نے کہا: مجھے بات کرنے کی اجازت دیں، میں آپ کو بتاتا ہوں کہ مجھے جس قدر مریسی کے جنازے پر حاضر ہونے کے ثواب کی توقع ہے اتنے ثواب کی کسی جنازے پر حاضر ہونے کی توقع نہیں ہے۔

جب مریسی کی میت جنازے کی جگہ پر رکھی گئی تو میں نے دعا کی:

- اے اللہ! تیرا یہ بندہ آخرت میں تیرے دیدار پر ایمان نہیں رکھتا تھا۔ اے اللہ! جب مومن تیرے دیدار سے مشرف ہوں تو اسے اپنے وجہ کریم کی زیارت سے محروم کر دینا۔
- اے اللہ! تیرا یہ بندہ عذاب قبر پر ایمان نہیں رکھتا تھا۔ یا اللہ! اسے آج قبر میں وہ عذاب دے جو تو نے دنیا بھر میں کسی کو نہیں دیا۔
- اے اللہ! تیرا یہ بندہ اعمال کے تولنے والے ترازو کا انکار کرتا تھا، اے اللہ! قیامت کے دن اس کے اعمال کا پلڑا ہلکا کر دے۔
- اے اللہ! تیرا یہ بندہ شفاعت کا انکار کرتا تھا، یا اللہ! قیامت کے دن پوری مخلوق میں سے کسی کی شفاعت اس کے حق میں قبول نہ فرما۔

تمام علماء بے ساختہ ہنس پڑے اور خاموش ہو گئے[1]

نوٹ:۔ یہ واقعہ امام ابوشامہ شہاب الدین ابومحمد شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب "ضوء الساری الی معرفۃ رؤیۃ الباری" (صفحہ نمبر ۲۰۴) میں بیان کیا۔ یہ کتاب دار الصحوۃ، قاہرہ سے چھپی ہوئی ہے۔ (محمد عبدالحکیم شرف قادری)

[1] حافظ ابوبکر احمد بن علی، خطیب بغدادی: تاریخ بغداد: ۶۶/۷

سے نکالتا پولیس اسے گرفتار کر کے ان کے سامنے پیش کر دیتی ——— وہ جو فیصلہ کر دیتے اس پر فوری عمل کیا جاتا ——— بہت سے علماء بظاہران کے ہم نوا ہو گئے ——— بہت سے ہجرت کر گئے ——— کئی علماء گھروں میں اس طرح گوشہ نشین ہو گئے کہ جمعہ و جماعت سے بھی محروم ہو گئے۔

---

محدثِ عصر شیخ عبدالعزیز بن یحییٰ کنانی رحمہ اللہ تعالیٰ مکہ معظمہ کے نامور عالم تھے ——— انہوں نے اس فتنے کا حال سنا تو غیرتِ حق کے جوش میں بے چین ہو گئے ——— اور فیصلہ کیا کہ اس فتنے کے سدِ باب کے لئے اپنے خون کا آخری قطرہ تک بہا دیں گے ——— شیخ تن تنہا اپنے بیٹے کے ساتھ مکۂ معظمہ سے روانہ ہوئے اور بغداد پہنچ گئے ——— وہاں جا کر انہیں اندازہ ہوا کہ حالات اس سے کہیں زیادہ خراب ہیں جتنے انہوں نے سنے تھے ——— اب سوال یہ تھا کہ مامون کے دربار میں کس طرح پہنچا جائے؟ ——— اس کے لئے انہوں نے وہ راستہ اختیار کیا جس کا ابتدا میں ذکر ہوا ——— چشم زدن میں مسجد رصافہ نمازیوں سے خالی ہو گئی اور پولیس نے گھیراؤ کر کے شیخ کو گرفتار کر لیا۔

اس پر خطر ماحول میں اس ایک صدا کا بلند کرنا وہ جہادِ اعظم تھا جس کے آگے ہزار سال کی شب بیداری اور اتنے دنوں کے روزے ہیچ ہیں ——— اس لئے کہ غیر شرعی جبر واستبداد سے کلمۂ حق کہنا ممنوع قرار دیا گیا تھا ——— زبانوں پر پہرے بٹھا دیئے گئے تھے ——— اس وقت ہر مسلمان پر فرض ہو گیا تھا کہ وہ پرچم حق بلند کرے ——— اور انسانی جبر کو توڑ کر اللہ تعالیٰ کی وفاداری کا اعلان کرے ——— کیونکہ یہی مدعائے توحید ہے ——— یہ فرض کفایہ محدث کنانی نے ڈنکے کی چوٹ پر ادا کیا۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

اس وقت بغداد کا کمشنر عمرو بن مسعدہ تھا ——— وہ انہیں ہیڈ کوارٹر لے گیا ——— اس نے انکوائری کرتے ہوئے پوچھا کہ آج تم نے مسجد میں جو کچھ کیا ہے اس کا مقصد کیا



ہے؟ ——— شیخ نے کہا: اللہ کا قرب اور اس کی خوشنودی حاصل کرنا ——— اس کے علاوہ امیر المؤمنین کے دربار میں پہنچ کر مدعیانِ ”خلق قرآن“ سے مناظرہ کرنا چاہتا ہوں ——— ابن مسعدہ کو یقین نہیں آ رہا تھا کہ ان کا یہی مقصد ہے ——— جب اسے یقین آ گیا کہ واقعی شیخ کا یہی مقصد ہے تو وہ ایوان خلافت میں گیا ——— اور واپس آ کر بتایا کہ میں نے تمہارا حال امیر المؤمنین کی خدمت میں عرض کر دیا ہے ——— انہوں نے پیر کا دن مناظرہ کے لئے مقرر کیا ہے ——— امیر المؤمنین خود بنفس نفیس اس میں شریک ہوں گے۔

بغداد کے جبر و تشدد سے معمور ماحول میں جہاں بڑے بڑے دلاوروں کے پتے پانی ہو رہے تھے ——— ایک عالم کا مکہ معظمہ سے بغداد آ کر چیلنج کرنا کہ میں ”خلق قرآن“ کے قائلین سے اور وہ بھی مامون کے دربار میں مناظرہ کروں گا، اس بات کی دلیل تھا کہ وہ عالم بڑا متبحر فاضل بھی ہے اور نڈر بھی ——— یہی سوچ کر مامون نے پورے جاہ و جلال کے ساتھ دربار شاہی منعقد کرنے کا فیصلہ کیا ——— اور پولیس کمشنر عمرو بن مسعدہ کو حکم دیا کہ شیخ کو قصر خلافت کے گیٹ پر بٹھائے رکھیں تا کہ تمام آنے والوں کو جیتی جاگتی آنکھوں سے دیکھ لیں ——— اور انہیں اندازہ ہو جائے کہ کیسے پُر ہیبت دربار میں مناظرہ کرنا پڑے گا۔

سب سے پہلے بنو ہاشم گزرے جن کے عماموں اور قباؤں کی چمک دمک آنکھوں کو خیرہ کر رہی تھی ——— پھر دار الخلافہ کے علماء وفضلا گزرے جن کے ساتھ غلاموں اور خادموں کی فوج ظفر موج تھی ——— علماء میں سب سے پہلے بشر مریسی گزرا جو فرقۂ معتزلہ کا رئیس شمار کیا جاتا تھا ——— اس کے بعد دوسرے علماء کی ایک قطار تھی ——— ان کے بعد وزراء اور ارکانِ سلطنت تھے ——— ان کے بعد فوجی افسران تھے جو اپنی اپنی فوجوں کے ساتھ آ رہے تھے ——— وہ تیر و تفنگ اور شمشیر و سناں کی نمائش کرتے ہوئے گزر رہے تھے۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ سارا اہتمام صرف شیخ کو مرعوب کرنے کے لیے ہی

نہیں تھا ——— بلکہ اس لئے بھی تھا کہ کہیں رعایا میں مخالفانہ جوش نہ پیدا ہو جائے ——— اللہ اکبر! مامونِ اعظم کی حکومت جو شاہِ روم کو "روم کا کتا" کہہ کر پکارتی تھی، ایک عالم ربانی کے نعرۂ حق سے اس طرح لرز اٹھی کہ گھبرا کر فوجوں اور ان کے اسلحہ کی نمائش ضروری سمجھی گئی ——— کہیں ایسا نہ ہو کہ رعایا کے دل سے میری ہیبت ہی نکل جائے ——— یہ اس شیخ کے ایمان کی قوت اور تعلق باللہ کی ہیبت تھی کہ جس مامون سے شاہِ روم اور شاہِ فرانس ڈرتا تھا وہ ایک غریب الوطن اور یکہ و تنہا عالم سے خوف زدہ ہو گیا تھا ——— اور مصنوعی کر و فر سے اسے مرعوب کرنا چاہتا تھا۔

---

بالآخر جب تمام شرکاء مجلس مناظرہ آچکے تو شیخ عبدالعزیز کو بھی طلب کیا گیا ——— انہوں نے ایک کے بعد دوسری دہلیز طے کی، اسی طرح متعدد دہلیزیں طے کیں ——— پھر محلات خلافت کا سلسلہ شروع ہوا، ہر محل شاہی ساز و سامان سے سجا ہوا تھا ——— ایوانِ دربار میں پہنچنے سے پہلے شیخ کو کہا گیا کہ آپ چاہیں تو دو رکعت نفل پڑھ لیں ——— شیخ نے دو نفل پڑھے ——— آپ اندازہ کر سکتے ہیں کہ انہوں نے کس حال میں پڑھے ہوں گے؟ ——— انہوں نے بارگاہِ الٰہی میں ضرور عرض کیا ہو گا کہ بار الٰہا! یہ سب مخلوق ایک طرف اور تیرے دین کے برحق مسئلے کی حمایت کے لئے میں تن تنہا ایک طرف ——— تو ہی مجھے ہمت و قوت اور کامیابی عطا فرما۔

اب پردہ اٹھا اور اس وقت روئے زمین کا سب سے بڑا شہنشاہ (مامون اعظم) ان کے سامنے تھا ——— لباسوں اور ہتھیاروں کی سج دھج اور چمک دمک دیکھ کر یہ بہت مشکل تھا کہ ایک غریب الوطن متاثر نہ ہوتا ——— پھر دربانوں اور حاجبوں کو معلوم تھا کہ یہ شخص شاہی معتوب ہے، اس لئے انہوں نے اہانت آمیز سلوک کرنے میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہ کیا ——— کسی نے گردن سے پکڑا، کسی نے بازو پکڑا اور کوئی پشت پر ہاتھ



رکھ کر دھکیل رہا تھا ——— مامون نے دیکھا تو اس نے حکم دیا کہ انہیں چھوڑ دو ——— تب کہیں ان کی خلاصی ہوئی۔

مامون نے انہیں اپنے قریب بلایا ——— ان کے نام، ولدیت، خاندان وغیرہ کے بارے میں سوالات کئے ——— پھر کہنے لگا: تمہارا بغداد میں آنا، جامع رصافہ میں کھڑے ہو کر میرے حکم دینی کو توڑنا اور اللہ تعالیٰ کی صفات میں دوسری چیزوں کو شریک کرنا اور مناظرہ کی خواہش کرنا یہ سب حالات میں نے سنے ہیں ——— اسی لئے آج میں نے علماء کو بلایا ہے، تاکہ اس مسئلے پر مناظرہ ہو جائے۔

شیخ کہتے ہیں کہ ابھی تک دربار شاہی کی ہیبت میرے دل پر باقی تھی ——— لیکن جونہی مامون نے کہا کہ تم خدا کی صفات میں دوسری چیزوں کو شریک کرتے ہو، تو تمام دہشت کافور ہو گئی ——— اور میں دوبدو جواب دینے اور امر بالمعروف کا فریضہ ادا کرنے کے لئے پوری مستعدی کے ساتھ تیار ہو گیا۔

مامون کی گفتگو ابھی ختم نہیں ہوئی تھی کہ شیخ کی آواز بجلی کی کڑک کی طرح دربار میں گونجی ——— درباری انہیں ٹوکتے رہے لیکن انہوں نے کسی کی پروا نہیں کی ——— حمد و ثنا کے بعد پوری بے باکی کے ساتھ گفتگو کا آغاز کیا ——— اور مامون کو اس طرح مخاطب کیا جیسے وہ ایک معمولی انسان ہو۔

انہوں نے فرمایا:

امیر المؤمنین! میں ایک فقیر الحال طالب علم ہوں ——— اپنے وطن اور خانۂ خدا کے مقدس پڑوس میں تھا کہ میں نے خلیفۂ وقت کے مظالم و جبر کی دردانگیز سرگزشت سنی ——— مجھے معلوم ہوا کہ حق مظلوم ہو گیا ہے ——— سنت کی روشنی بجھ گئی ہے ——— بدعت کی آندھیاں زور شور سے چل رہی ہیں ——— حق کہنا جرم ہو گیا ہے ——— اور

باطل پرستی کے صلہ میں جاہ وعزت سے نوازا جارہا ہے۔

جس چیز کا اقرار اللہ تعالیٰ نے امت مرحومہ سے نہیں کرایا——جس کی گواہی اس کے رسولوں نے نہیں دی——جس کا اعلان خلفائے راشدین نے نہیں کیا جن کی خلافت طریق نبوت پر تھی——اور جس کے لئے رسول اللہ ﷺ کے ایک صحابی کی زبان کو بھی حرکت نہیں ہوئی——اس کے اقرار کو آج ایک انسان ہر فرد کے لئے لازم قرار دے رہا ہے——جو ہارون الرشید کے گھر پیدا ہوا اور وہ ہادی کا بیٹا تھا——اس نے نہ تو تابعین کو پایا، نہ رسول اللہ ﷺ کے صحابہ کی زیارت کی——نہ عہد نبوت کی برکتوں میں اس کا کوئی حصہ ہے——اس کے باوجود وہ شریعت الٰہی کے اس مخفی راز کو جانتا ہے، جس کو تابعین نے کفر نہ جانا، اگرچہ وہ دنیا سے مومن گئے——صحابہ نے کفر نہ جانا، اگرچہ کفر کی چھینٹ بھی ان پر نہ پڑی——رسول اللہ ﷺ نے اس کے لئے کچھ نہ کہا، حالانکہ آپ صاحبِ وحیِ رسالت تھے۔

مجمع پر سناٹا چھایا ہوا تھا——بڑے بڑے طرّوں اور شملوں والے، فوجی کمانڈر، امراء، رؤسا، علماء یہاں تک کہ خود مامون سب ہی دم بخود تھے——کسی کو اس سیلِ رواں کے روکنے کا ہوش نہ تھا——حد یہ کہ مامون کا اس حقارت کے ساتھ ذکر کرنے کے باوجود خادموں اور دربانوں کی تلواریں اور نیزے تو کیا زبانیں بھی حرکت میں نہ آسکیں——یوں معلوم ہوتا تھا کہ وقت کا حکمران مامون نہیں عبدالعزیز ہے۔

اَلَآ اِنَّ اَوْلِيَآءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ○

شیخ نے سلسلۂ کلام جاری رکھتے ہوئے فرمایا:

آہ تم ہوا کا وہ جھونکا ہو جس سے شریعت کی آگ تو روشن نہ ہو سکی، مگر اس نے سنت کے چراغوں کو گل کر دیا——تم سیلاب خلافت کی وہ رَو ہو جو بدعتوں کی خس و



خاشاک کو تو نہ بہا سکی، مگر اس نے حق پرستی کے تناور درختوں کو گرا دیا——تم اس وقت رسول اللہ ﷺ کے جانشین ہونے کا نہیں بلکہ حق مرسالت کے دعویدار ہو گئے ہو——رسول اللہ ﷺ نے امت سے کبھی یہ اقرار نہیں کروایا کہ کلام اللہ مخلوق ہے——مگر تمہارے نزدیک کوئی شخص مسلمان نہیں ہو سکتا جب تک وہ اس باطل کلمہ پر ایمان نہ لائے——رسول اللہ ﷺ نے ذمیوں کو امان دی تھی، مگر تمہاری خلافت میں مسلمانوں کے لئے بھی امان نہیں ہے۔

مامون! اللہ سے ڈر——اس کے عذاب کی پکڑ سے کانپ، جس میں ڈھیل تو بہت ہے مگر اس سے چھٹکارا نہیں——وہ زمین کے ائمہ اور خلفاء کو تلوار بخشتا ہے تو ان سے چھین بھی لیتا ہے——تم سے پہلے دمشق کے ائمۂ جور نے مسلمانوں کا خون مباح کیا——مگر تمہارے ہاتھوں ان کا خون بھی مباح ہو گیا——ایسا نہ ہو کہ تمہارا خون بھی کسی کے ہاتھوں مباح ہو جائے——تم ان کے تخت کے وارث بنے ہو، مگر ان کے ظلم وستم کے وارث نہ بنو۔

## شیخ عبدالعزیز کی تقریر کا دوسرا حصہ

وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ شیخ کے جوش وخروش میں اضافہ ہوتا جارہا تھا——پورے مجمع پر سناٹا چھایا ہوا تھا——اگر یہ نصرت خداوندی اور تائید روح القدس نہیں تھی تو کیا تھا؟——یہ منظر ہی فتح حق کا نظارہ پیش کر رہا تھا——اور یہ شیخ کی پہلی فتح تھی——اس سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ وہ خود نہیں آئے تھے بلکہ بھیجے گئے تھے——شیخ نے کتاب وسنت کی روشنی میں بتایا کہ مسلمانوں کا امیر کیسا ہونا چاہیے؟——اور خلفائے عباسیہ بالخصوص مامون الرشید کے اعمال کیسے ہیں؟——اپنے مشائخ کے حوالے سے چند احادیث بھی بیان کیں جن میں بیان کیا گیا ہے کہ خلفائے راشدین کے

بعد فتنے پیدا ہوں گے ـــــ اور نئے نئے عقائد سامنے لاکر مسلمانوں کو کتاب وسنت کی راہ سے دور کرنے کی کوشش کی جائے گی۔

امیر المؤمنین! اللہ تعالیٰ نے اپنے کلام کے بارے میں ہم سے صرف یہی اقرار طلب کیا ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کا اتارا ہوا کلام ہے، جو روح الامین نے اللہ تعالیٰ کے حبیب محمد مصطفےٰ ﷺ کے قلب پر اتارا ـــــ اس نے ہم سے کہیں یہ مطالبہ نہیں کیا کہ تم قرآن کو مخلوق کہو ـــــ رسول اللہ ﷺ اور آپ کے صحابۂ کرام نے کہیں یہ حکم نہیں دیا کہ قرآن کو مخلوق مانو ـــــ پس اے امیر المؤمنین! تجھ کو کیا ہو گیا ہے؟ کہ تو امت مسلمہ کے لئے رحمت کی بجائے عذاب بننا چاہتا ہے ـــــ اور جب تک کوئی شخص قرآن کے مخلوق ہونے کا اقرار نہ کرے تیری تلوار سے نجات نہیں پا سکتا ـــــ واللہ! یہ بدعتوں اور فتنوں کا وہی سیلاب ہے جس کے امنڈنے کی ہمیں خبر دی گئی تھی ـــــ جس سے رسول اللہ ﷺ کے صحابہ نے ہمیشہ بے زاری کا اظہار کیا تھا ـــــ اور بدعتیوں کا یہ گروہ جو تیرے گرد جمع ہو گیا ہے اور تجھ کو صراطِ مستقیم سے بھٹکا رہا ہے کیا تیری نظر میں ان کی دلیلوں کی اس سے زیادہ وقعت ہے؟ جو رسول اللہ ﷺ اور ان کے صحابۂ کرام کو اللہ تعالیٰ نے دی ہے ـــــ اگر توحید اور عدل یہی ہے اور اللہ تعالیٰ کی تمام صفتوں کا انکار کئے بغیر کوئی شخص مومن نہیں ہو سکتا، تو کیا وہ سب کے سب مومن نہ تھے جو اگر مومن نہ تھے تو خود ہمارا ایمان باقی نہیں رہتا۔

پھر انہوں نے جہم بن صفوان کا نام لے کر تذکرہ کیا جس نے خلقِ قرآن اور نفی صفات کی بدعت ایجاد کی تھی ـــــ اور اپنی سند سے بیان کیا کہ بعض صحابۂ کرام جو اس وقت موجود تھے انہوں نے کس طرح اس قول پر ناراضگی کا اظہار کیا تھا۔

پھر فرمایا:



صرف امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا فرض تھا جس نے مجھے یہاں تک پہنچایا ـــــ اور اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ اس نے مجھے یہ فریضہ ادا کرنے کی توفیق عطا فرمائی ـــــ اگر یہ حق ہے جو کچھ میں نے کہا تو اس کی تصدیق کرو اور ان مفسدوں کا ساتھ چھوڑ دو جو توحید کے نام پر شرک اور گمراہی پھیلا رہے ہیں ـــــ اگر یہ حق نہیں ہے تو میں سنتِ ابراہیمی کے مطابق تمہیں دعوت دیتا ہوں کہ کتاب وسنت سے اس کے بطلان پر دلیل پیش کرو ـــــ امیر المؤمنین! ایک سنت ان لوگوں کی بھی ہے جنہوں نے دلیل وبرہان سے عاجز آ کر کہا تھا:

حَرِّقُوْهُ وَانْصُرُوْا اٰلِهَتَكُمْ

ابراہیم کو آگ میں جلا دو اور اس طرح اپنے معبودوں کی امداد کرو

پس اگر تم دلیل وحجت کی جگہ ظلم اور تشدد کا راستہ اختیار کرو گے تو یاد رکھو کہ یہ ملت ابراہیمی کی سنت نہیں ہوگی، بلکہ ملت نمرودی کا اتباع ہوگا ـــــ اس کے باوجود تمہیں معلوم ہونا چاہیے کہ ابراہیم علیہ السلام کے پیروکار اس کے لئے تیار ہیں، ورنہ میں یہاں حاضر نہ ہوتا ـــــ ہر چہ باداباد۔

امیر المؤمنین! تم نے کہا ہے کہ میری خواہشِ مناظرہ پوری کرنے کے لئے آج کی مجلس منعقد ہوئی ہے ـــــ لیکن دربار میں آتے ہی جو آواز میرے کانوں میں پڑی وہ یہ تھی۔ "قَبَّحَ اللّٰهُ وَجْهَكَ" اللہ تعالیٰ نے تیرا چہرہ کتنا بدصورت بنایا ہے ـــــ اس سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ ان کا مبلغِ علم کیا ہے؟ ـــــ امیر المؤمنین! تیرے دربار میں جو نقش ونگار بنے ہوئے ہیں اگر بدنما ہوتے تو تو ان کو ملامت کرتا یا ان کے بنانے والے کو؟ ـــــ ان لوگوں نے میرے چہرے کو بدصورت کہہ کر اللہ تعالیٰ کی صناعی پر اعتراض کیا ہے اور اس کی صنعت کو ذلیل ٹھہرایا ہے ـــــ کیا یہی توحید؟ جو کلامِ الٰہی کو مخلوق ماننے

بغیر مکمل نہیں ہو سکتی ـــــ حضرت یوسف علیہ السلام پیکر جمال بھی تھے اور صاحب علم بھی ـــــ انہوں نے بادشاہِ مصر کو فرمایا تھا کہ مجھے زمین کے خزانوں پر مقرر کر دو کیونکہ اِنِّیْ حَفِیْظٌ عَلِیْمٌ میں امین بھی ہوں اور صاحبِ علم بھی ـــــ انہوں نے یہ نہیں فرمایا کہ چونکہ میں حسین ہوں اس لئے مجھے وزیر خزانہ بنا دو ـــــ مقصد یہ تھا کہ مناظرہ علم کی بنیاد پر ہوتا ہے نہ کہ حسن و جمال کی بنیاد پر۔

مامون نے یہ طویل گفتگو پورے اطمینان بلکہ محویت سے سنی ـــــ فریق مخالف یہ دیکھ کر انگاروں پر لوٹ رہا تھا اور ہلکان ہوئے جا رہا تھا کہ مامون جو مسئلہ ''خلقِ قرآن'' پر مخالفین کے لئے قتل یا قید کے علاوہ کچھ نہ رکھتا تھا اس وقت وہ بت بنا ہوا شیخ کی تقریر سن رہا ہے ـــــ شیخ کی تقریر کے بعد مامون کچھ دیر خاموش رہا پھر کہنے لگا:

عبدالعزیز! اللہ تجھ پر رحم کرے تو نے جو کچھ کہا میں نے سنا ـــــ اور جن چیزوں کو تو نے میری طرف منسوب کیا ہے الحمدللہ! میں ان سے بَری ہوں ـــــ میں اللہ تعالیٰ کے بندوں پر ظلم نہیں کرنا چاہتا ـــــ بلکہ ان کو حق اور توحید کی طرف بلاتا ہوں ـــــ مجھ پر ظاہر ہو گیا ہے کہ تو حق کے لئے غیرت رکھتا ہے ـــــ اسی لئے تو بے باک ہے ـــــ تیری حمیتِ حق اس بات کی مستحق ہے کہ تیری عزت کی جائے ـــــ اگر تیرے پاس حجتِ ابراہیمی ہے تو اسے پیش کر ـــــ جب تک تو قرآن کو مخلوق ثابت کرنے والے قرآنی اور عقلی دلائل کا جواب پیش نہیں کر دیتا اس وقت تک تجھے حجتِ ابراہیمی کا دعویٰ کرنے کا حق نہیں پہنچتا۔

## آغاز مناظرہ:

مامون نے اشارہ دے دیا تھا کہ رئیس معتزلہ بشر مریسی دلیل پیش کرے گا ـــــ اور شیخ اس کا جواب دے گا ـــــ مناظرہ شروع ہوا، بشر یکے بعد دیگرے قرآن پاک کی آیات پیش کرتا رہا ـــــ شیخ قرآن پاک ہی کی آیات سے جواب دیتے رہے اور یہ



ثابت کرتے رہے کہ ان آیات کا ''خلقِ قرآن'' سے کوئی تعلق نہیں ہے ـــــ مامون کا یہ حال تھا کہ کبھی بشر کے استدلال کی داد دیتا اور کبھی شیخ کے حسن جواب پر خوشی کا اظہار کرتا۔

اچانک بشر نے کہا کہ میں اپنے تمام دلائل چھوڑتا ہوں ـــــ آپ صرف ایک سوال کا جواب دے دیں ـــــ ابھی تمام بحث کا فیصلہ ہو جائے گا ـــــ سوال یہ ہے کہ کیا اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں اپنے بارے میں ''خَالِقُ کُلِّ شَیْءٍ'' فرمایا ہے یا نہیں؟ ـــــ شیخ نے کہا: بے شک فرمایا ہے ـــــ بشر نے کہا: اب آپ یہ بھی بتا دیں کہ قرآن شے ہے یا نہیں؟ ـــــ شیخ نے کہا: پہلے یہ سن لو کہ ''شے'' کی حقیقت کیا ہے؟ ـــــ بشر چمک کر بولا کہ میں کچھ اور نہیں سننا چاہتا ـــــ میرے سوال کو جواب ہاں یا نہیں میں دو۔

شیخ نے کہا: تمہارا طرز سوال ہی غلط ہے، اس میں دھوکہ ہے ـــــ تم صبر کے ساتھ میری تقریر سن لو ـــــ بشر نے کہا: اب کسی اور تقریر کی ضرورت نہیں ـــــ امیر المؤمنین کو نتیجۂ مناظرہ کا انتظار ہے ـــــ تم میرے سوال کا جواب دو ـــــ شیخ نے پھر جواب دینے سے گریز کیا ـــــ بشر نے مامون کو متوجہ کرتے ہوئے کہا: امیر المؤمنین! آپ حاکم ہیں، آپ کا فرض ہے کہ انصاف فرمائیں ـــــ اگر عبدالعزیز کے پاس حجت ابراہیمی ہے تو سوال کا جواب کیوں نہیں دیتا؟ ـــــ پھر تو محمد بن جہم معتزلی اور اس کے ہمنواؤں کو بھی موقع مل گیا ـــــ ہر کوئی طنز آمیز جملے کہنے لگا ـــــ مامون الرشید کا تاثر بھی یہی تھا کہ شیخ کے پاس اس سوال کا کوئی جواب نہیں ہے ـــــ اس نے پہلی دفعہ غضب ناک ہو کر کہا:

عبدالعزیز! تجھے کیا ہو گیا ہے؟ ـــــ تو سوال کا جواب کیوں نہیں دیتا؟

شیخ خود کش مکش میں مبتلا ہو گئے تھے ـــــ وہ محسوس کر رہے تھے کہ اگر میں نے تسلیم کر لیا کہ قرآن شے ہے تو یہ سب لوگ شور مچا دیں گے کہ قرآن کا مخلوق ہونا ثابت ہو گیا

ـــــ مامون کے غضبناک ہوتے ہی اللہ تعالیٰ نے شیخ کے دل میں جواب القا کر دیا ـــــ
شیخ نے کہا کہ ہاں قرآن شے ہے ـــــ یہ سنتے ہی بشر اچھل پڑا ـــــ بشر اور مامون
ایک ساتھ بول پڑے: پھر تم نے یہ بھی تسلیم کر لیا کہ قرآن مخلوق ہے ـــــ کیونکہ اللہ تعالیٰ
ہر شے کا خالق ہے۔

شیخ نے گرجدار آواز میں کہا ہرگز نہیں ـــــ قرآن پاک کہتا ہے: ''وَيُحَذِّرُكُمُ
اللّٰهُ نَفْسَهُ'' اللہ تعالیٰ تمہیں اپنے ''نفس'' سے ڈراتا ہے ـــــ اس آیت سے ذات
باری تعالیٰ کے لئے نفس کا اطلاق ثابت ہوتا ہے ـــــ پھر قرآن ہی کہتا ہے: ''كُلُّ
نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ'' ہر نفس موت کو چکھنے والا ہے ـــــ پس اگر قرآن اشیاء میں
داخل ہو کر مخلوق ہو گیا تو اللہ تعالیٰ بھی كُلُّ نَفْسٍ میں داخل ہو کر موت کا مزہ چکھے گا۔

شیخ عبدالعزیز کا یہ کہنا تھا کہ تمام مجلس پر سناٹا چھا گیا ـــــ یہ الفاظ نہیں تھے، بجلی
کا ایک کوندا تھا جس سے تمام آنکھیں چندھیا گئیں اور دل دہل گئے ـــــ بشر مریسی بھی
مبہوت ہو کر رہ گیا ـــــ مامون بھی بے ساختہ کہنے لگا:

معاذ اللہ! معاذ اللہ! اللہ تعالیٰ کی ذات موت سے بری ہے۔

مامون نے حکم دیا کہ مناظرہ ختم کیا جائے ـــــ اور شیخ عبدالعزیز سے مخاطب
ہو کر کہا: اگرچہ اس مسئلے کا فیصلہ ہماری آج کی مجلس میں نہ ہو سکا ـــــ لیکن اس میں شک
نہیں کہ تو نے اپنے مخاطب کا کامیابی سے مقابلہ کیا ہے ـــــ اور میں تے اس کی کسی
دلیل کے آگے تجھے عاجز نہیں پایا ـــــ میری طرف سے تیرے لئے امن اور اعزاز و
اکرام ہے ـــــ اور تیرا جوہر استعداد اس کا مستحق ہے کہ تو میری مجلس علم کا ندیم ہو ـــــ
تو اب مدینۃ السلام (بغداد) میں قیام کر اور ہر بدھ کو میری صحبتِ علمی میں شریک ہوا کر
ـــــ نیز یہ حکم دیا کہ دس ہزار درہم میری رہائش گاہ پر بھیج دئے جائیں ـــــ اور ایک سجا
سجایا محل بھی مجھے عنایت کیا ـــــ اور جب میں رخصت ہونے لگا تو مامون نے مسکراتے



ہوئے کہا:

آج تو نے اپنے بڑے ہی طاقت ور حریف پر فتح پائی ہے۔

محدث العصر حضرت شیخ عبدالعزیز بن یحییٰ کنانی رحمہ اللہ تعالیٰ ورضی اللہ تعالیٰ
عنہ کی یہ حمایت حق میں بہت بڑی قربانی تھی ـــــ اس وقت یہ کہنا کہ قرآن پاک مخلوق
نہیں تلوار کی دھار پر چلنے سے زیادہ مشکل تھا ـــــ انہوں نے رضائے الٰہی کے لئے اتنی
بڑی قربانی دی تو اللہ تعالیٰ نے انہیں اس سے بھی بڑی کامیابی عطا فرمائی ـــــ ان کی
حجت ہی حجتِ ابراہیمی نہ تھی بلکہ وہ خود بھی حیاتِ ابراہیمی کے مظہر تھے ـــــ قربانی میں
بھی اور انعام میں بھی۔

شیخ عبدالعزیز سے جو ملتا وہ اس واقعہ کی تفصیلات پوچھتا ـــــ اس لئے شیخ نے
مناسب سمجھا کہ اس واقعہ کو پوری تفصیل کے ساتھ قلم بند کر دیں ـــــ ان کے رسالے کا
قلمی نسخہ جامع اموی دمشق کے کتب خانہ میں محفوظ ہے ـــــ مشہور قلمکار ابوالکلام آزاد
نے اسی رسالہ سے جہاد حق گوئی کی تفصیلات اپنے رسالہ ''دعوت حق'' میں تحریر کی ہیں، یہ
رسالہ مکتبہ ادب اسلامی، لاہور نے شائع کیا ہے ـــــ راقم نے اسی کا خلاصہ گزشتہ
صفحات میں پیش کیا ہے ـــــ سدا بہار خوشبوئیں میں اس کا شامل کرنا بہت ضروری تھا۔

---

# آگ کرسکتی ہے اندازِ گلستاں پیدا

متحدہ پاک وہند میں جب سے اسلام کا نور آیا یہاں مسلمان کہلانے والوں میں اکثریت اہل محبت کی رہی ہے——اس کی وجہ یہ تھی کہ یہاں اسلام کا پیغام عوام وخواص تک علماء نے پہنچایا اور سلاطین نے——اور اس سلسلے میں سب سے اہم کردار صوفیائے کرام کا تھا جنہوں نے اللہ تعالیٰ اور اس کے آخری نبی محمد مصطفےٰ ﷺ کی محبت اور ان کا پیغام بندگانِ خدا کے دماغوں میں نہیں بلکہ دلوں اور رگ وپے میں اتار دیا——حضرت شاہ اسمٰعیل محدث (لاہور) داتا گنج بخش علی ہجویری، غریب نواز خواجہ سید معین الدین اجمیری، بابا فرید الدین گنج شکر، خواجہ باقی باللہ، امام ربانی مجدد الف ثانی، شاہ عبدالحق محدث دہلوی، شاہ عبداللطیف بھٹائی، نوشہ گنج بخش قادری، شاہ ولی اللہ محدث دہلوی، شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی، امام احمد رضا بریلوی، پیر سید مہر علی شاہ گولڑوی، میاں شیر محمد شرقپوری، پیر سید جماعت علی شاہ محدث علی پوری وغیرہم ہزاروں اولیاء کرام ہیں جنہوں نے اس خطے میں پرچم اسلام بلند کرنے میں عظیم کردار ادا کیا۔

مشہور غیر مقلد عالم مولوی ثناء اللہ امرتسری نے تصریح کی ہے:

اسی سال قبل قریباً سب مسلمان اسی خیال کے تھے جن کو آج کل بریلوی حنفی خیال کیا جاتا ہے۔ (شمع توحید)

انگریز تجارت کے بہانے یہاں آئے اور حکمران بن کر بیٹھ گئے——چونکہ ان سے پہلے مسلمان ہندوستان میں ایک ہزار سال حکمرانی کر چکے تھے اس لئے وہ مسلمانوں سے خائف تھے——وہ بڑے غور وفکر کے بعد بقول اقبال اس نتیجے تک پہنچے تھے:

وہ فاقہ کش جو موت سے ڈرتا نہیں ذرا
روح محمد اس کے بدن سے نکال دو



اسی لئے انہوں نے ابھرنے والے نئے نئے فرقوں کی حوصلہ افزائی کی——یہاں حشرات الارض کی طرح اتنے فرقے پیدا ہوئے کہ شاید ہی دنیا کے کسی خطے میں پیدا ہوئے ہوں گے——کسی نے ختم نبوت کے اجماعی معنی کا انکار کر کے نئے نبی کی آمد کا راستہ ہموار کیا——کسی نے نبوت ہی کا دعویٰ کر دیا——کسی نے اللہ تعالیٰ کے حبیب نبی آخر الزماں ﷺ کے علوم کو موضوع بحث بنایا اور کہا کہ شیطان کو تو روئے زمین کا علم قرآن سے ثابت ہے، یہی علم اگر حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ کے لئے ثابت کیا جائے تو شرک نہیں تو کونسا ایمان کا حصہ ہے؟——آپ کو تو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں ہے——دکھ اور حیرت کی بات یہ ہے کہ خود کلمہ طیبہ پڑھنے والوں نے نبی اکرم ﷺ کی ذات اقدس اور آپ کے اوصاف جمیلہ کو متنازع بنا دیا——کیا کسی دوسرے دین کے ماننے والوں میں اس کی مثال پیش کی جاسکتی ہے؟ کہ انہوں نے اپنے نبی کو متنازع شخصیت بنایا ہو——بازاروں، تھڑوں اور ٹرالیوں میں ان کی عظمت ورفعت اور وسعتِ علمی کو چیلنج کیا گیا ہو——یہ بدقسمتی ہمارے ہی نامۂ اعمال میں لکھی ہوئی تھی کہ ایک علم وخرد سے عاری شخص اٹھ کر نبی الانبیاء ﷺ کے علم کی پیمائش کر رہا ہے——ایک سچا شاگرد استاد کی جہالتوں کا متلاشی نہیں ہوسکتا——ایک سچا امتی کس طرح یہ فہرست تیار کرسکتا ہے؟ کہ میرے نبی (ﷺ) کو فلاں چیز کا علم نہیں تھا، فلاں چیز کا اختیار نہیں تھا۔

لاڑکانہ، سندھ سے 45 کلومیٹر دور موضع وارہ واقع ہے——اس کے قریب ایک گاؤں تالکے داراں کا رہنے والا چھبیس سالہ نوجوان محمد پناہ ٹوٹانی ہے——اس کے قبیلے کا نام چانڈیہ ہے جس کی ایک شاخ ٹوٹانی ہے——یہ سیدھا سادا جوان دینی اور دنیاوی تعلیم سے عاری ہے——بچپن میں کہیں قرآن پاک کا کچھ حصہ پڑھا ہوگا اور بس——پھر اپنے والد کی طرح محنت مزدوری میں مصروف ہوگیا——وہ ٹریکٹر ڈرائیور

ہے اور سوڈر سے مٹی کی ٹرالی بھر کر لے جاتا ہے اور شہر میں بیچ دیتا ہے ــــــ کچھ عرصہ پہلے اس کا نام پورے ملک بلکہ دوسرے ممالک میں بھی گونجنے لگا ــــــ وطن عزیز ملک پاک کے اخبارات اور جرائد نے جلی سرخیوں کے ساتھ اس کا خبر لگائی ــــــ آپ سوچ رہے ہوں گے کہ اس نے ایسا کونسا کارنامہ سرانجام دیا تھا؟ کہ اس کی شہرت یک دم بام عروج تک پہنچ گئی ــــــ واقعہ یہ ہے کہ اس کی زندگی میں وہ لمحہ آ گیا تھا جسے ''قبولیت کا لمحہ'' کہتے ہیں ــــــ اور یہ لمحہ وہ تھا جب وہ سرکار دوعالم ﷺ کے نام اور آپ کی عظمت وجلالت کے حوالے سے آگ میں کود گیا تھا ــــــ سچ ہے۔

تیری دوستی سے پہلے مجھے کون جانتا تھا؟
تیری دوستی بنایا میری زندگی فسانہ

اور بقول امام احمد رضا بریلوی:

نکیرین کرتے ہیں تعظیم میری
فدا ہو کے تجھ پر یہ عزت ملی ہے

اور سوڈیڑھ سو افراد نے یہ منظر دیکھا کہ بقول اقبال:

آج بھی ہو جو براہیم کا ایماں پیدا
آگ کر سکتی ہے اندازِ گلستاں پیدا

محمد پناہ کے عملی تجربے نے یہ حقیقت بے نقاب کردی کہ علم، صحیح عقیدے کے بغیر فائدہ نہیں دیتا ــــــ جب کہ صحیح عقیدہ بغیر علم کے بھی فائدہ دے دیتا ہے ــــــ انہیں عقیدے کی یہ پختگی پیر طریقت حضرت مولانا سید غلام حسین شاہ بخاری نقشبندی مدظلہ العالی، قنبر شریف، لاڑکانہ (سندھ) کی نسبت غلامی سے حاصل ہوئی ــــــ ان کا طریقہ یہ ہے کہ مرید کے ننگے سینے پر دل کے اوپر انگلی رکھ کر توجہ دیتے ہیں ــــــ اس کے ساتھ ہی



مرید کا دل ذکر الٰہی میں مشغول ہو جاتا ہے ــــــ راقم الحروف چند سال پہلے سکھر سے شدِ رحال کر کے ان کی خدمت میں حاضر ہوا تھا اور ان کی زیارت سے مشرف ہوا تھا۔

محمد پناہ کا بیان ہے کہ میں ۱۱ر فروری ۱۹۹۸ء کو سوڈر سے مٹی کی ٹرالی لے کر آ رہا تھا کہ وارہ کے پاس ایک شخص نے مجھے رکنے کا اشارہ کیا ــــــ میرے ٹریکٹر روکنے پر اس نے بتایا کہ میں نے فلاں جگہ جانا ہے ــــــ میں نے اسے کہا پیچھے ٹرالی میں بیٹھ جاؤ ــــــ بعد میں معلوم ہوا کہ اس کا نام ہارون ہے ــــــ وہ ٹرالی میں بیٹھے ہوئے مزدوروں سے بات چیت اور بحث کرتا رہا ــــــ جب اس کا سٹاپ آیا تو میں نے اسے اتار دیا ــــــ اس کے ساتھ بیٹھے ہوئے مزدوروں نے کہا کہ یہ منافق ہے، یہ مدینے والے سائیں (ﷺ) کے علم غیب اور حاضر وناظر ہونے کا انکار کر رہا تھا ــــــ (سندھی زبان میں کسی بھی محترم شخصیت کا نام لیتے ہیں تو سائیں کہہ کر یاد کرتے ہیں) ــــــ میں نے کہا اسے چھوڑو اور جانے دو ــــــ یہ کہہ کر میں نے ٹریکٹر اسٹارٹ کرنے کی کوشش کی لیکن کامیاب نہ ہوا ــــــ دوبارہ کوشش کی، پھر کامیابی نہ ہوئی ــــــ میں نے سوچا کہ کوئی شخص اگر ہمارے جسمانی، باپ سے بدتمیزی کرے تو ہم اسے معاف کرنے کے لئے تیار نہیں ہوتے ــــــ مدینے والے سائیں (ﷺ) تو ہمارے روحانی باپ ہیں، ان سے بدتمیزی کرنے والے کو کیسے معاف کیا جا سکتا ہے؟ ــــــ میں نے ٹریکٹر وہیں چھوڑا اور ہارون کو آواز دے کر بلایا ــــــ اور اسے کہا کہ تم مدینے والے سائیں (ﷺ) کے بارے میں بدتمیزی سے باتیں کرتے ہو؟ ــــــ اور آپ (ﷺ) کے علم غیب اور حاضر وناظر ہونے کا انکار کرتے ہو؟ ــــــ اس نے کہا میں انکار نہیں کرتا ــــــ میں تو قرآن پڑھ کر سنا رہا ہوں ــــــ اس نے قرآن پاک کی آیتیں پڑھ کر سنانا شروع کر دیں ــــــ میں پڑھا لکھا آدمی تو ہوں نہیں ــــــ میں نے جتنا قرآن پڑھا ہے نیند میں پڑھا ہے ــــــ میں نے

کہا قرآن پاک میں الحمد سے لے کر والناس تک شانِ رسول کا بیان ہے —— کہنے لگا تم مشرک ہو، تم انہیں پوجتے ہو —— (معاذ اللہ!) مدینے والے سائیں کو دیوار کے پیچھے کا علم نہیں ہے —— اس کا اتنا کہنا تھا کہ اللہ تعالیٰ نے میرا سینہ کھول دیا —— میں نے کہا تم مدینے والے سائیں (صلی اللہ علیہ وسلم) کی بات کرتے ہو؟ میں تمہیں بتاتا ہوں کہ تم نے آٹھ دن پہلے اور ایک مہینے پہلے کیا کھایا تھا؟ —— کہنے لگا تم بدعتی اور مشرک ہو۔

میں نے کہا اچھا ایسا کرتے ہیں کہ آگ جلاتے ہیں اور دونوں اس میں چھلانگ لگاتے ہیں —— جو سچا ہوگا محفوظ رہے گا اور جو جھوٹا ہوگا جل جائے گا —— کہنے لگا نہیں آگ میں تو مشرک اور کافر جلیں گے —— میں نے کہا تم تو مومن ہو، تم کیوں آگ میں جانے کے لئے تیار نہیں؟ —— اتنے میں ایک دوسرا ٹریکٹر آ گیا، جس میں ہارون کے ساتھی اور رشتے دار تھے —— وہ ٹریکٹر روک کر جلدی سے ہمارے پاس آئے —— انہوں نے سمجھا کہ شاید ہارون کا کسی سے جھگڑا ہو گیا ہے —— جب وہ ہمارے پاس آئے تو میں نے انہیں صورت حال بیان کی —— انہوں نے دونوں کی منت سماجت کی کہ جھگڑا نہ کرو اور اسے لے کر اپنے ٹریکٹر پر چلے گئے —— میں نے اپنے ٹریکٹر کی سیٹ پر بیٹھ کر نعرہ لگایا:

**یا علی —— مولا علی**

ہارون دوڑتا ہوا میرے پاس آیا اور کہنے لگا:

تم مشرک ہو گئے ہو —— آؤ اب میں تمہیں آگ میں جلاتا ہوں —— اس نے زمین پر رومال بچھایا اور اس پر نفل پڑھنے لگا —— مجھے پتا نہیں تھا کہ آگ میں جانے سے پہلے کیا کرنا چاہیے؟ —— میں نے بھی نفل پڑھے —— پھر میں نے سوچا کہ میرا رب اور اس کے فرشتے مدینے والے سائیں (صلی اللہ علیہ وسلم) پر درود بھیجتے ہیں، مجھے بھی درود بھیجنا چاہیے۔



میں درود شریف پڑھنے لگا، اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا کی کہ میرے خدا! مجھ میں ہمت نہیں ہے، میں مدینے والے سائیں (صلی اللہ علیہ وسلم) کی عزت و عظمت کے لئے میں آگ میں چھلانگ لگا رہا ہوں —— مجھے آگ سے بچانا —— میرے خدا! ہماری لاج رکھنا —— ابھی ہمارے اوپر امتحان ہے —— اپنے حبیب کے لئے لاج رکھنا۔

پھر مدینے والے سائیں (صلی اللہ علیہ وسلم) کو یاد کیا:

یارسول اللہ! یا حبیبی! یا قُرَّۃَ عَیۡنِی......!

**یَارَسُوۡلَ اللّٰہِ اُنۡظُرۡ حَالَنَا**

**یَاحَبِیۡبَ اللّٰہِ اِسۡمَعۡ قَالَنَا**

گنبد خضراء کا تصور میرے سامنے آ گیا —— آسمان کا رنگ سبز دکھائی دے رہا تھا، پھر میں نے اپنے مرشد کو یاد کیا —— مرشد حسین ہماری مدد کیجئے! —— مرشد حسین ہمارے جلنے کا ٹائم آیا ہے —— مرشد اس لئے پکڑا جاتا ہے کہ مشکل سے بچائے —— اس سے زیادہ مشکل وقت کونسا ہوگا؟ —— عشق صادق کی کرشمہ کاری دیکھئے کہ مرشد کریم ان کے سامنے جلوہ گر ہو گئے —— کبھی دائیں، کبھی بائیں —— پرالی (گندم کاٹنے کے بعد جو نالی باقی بچتی ہے) کے انبار کو آگ لگا دی گئی —— اس کے شعلے آسمان سے باتیں کر رہے تھے —— میں نے ہارون کا ہاتھ پکڑ کر کہا کہ چلو میرے ساتھ آگ میں چھلانگ لگاؤ —— اس نے کہا نہیں، پہلے تم چھلانگ لگاؤ —— مرشد نے کہا گھبراؤ نہیں، میں تمہارے ساتھ ہوں۔

میں نے آگ میں چھلانگ لگا دی اور بالکل محفوظ رہا —— ہارون کو بلایا، لیکن وہ تیار نہیں تھا —— میں نے اس کا ہاتھ پکڑ کر آگ کے اندر کھینچ لیا —— لیکن یہ دیکھ کر مجھے تعجب ہوا کہ آگ نے اسے بھی کوئی نقصان نہیں پہنچایا —— مرشد نے کہا: اس کا ہاتھ

چھوڑ دو ـــــ اس کا ہاتھ چھوڑتے ہی وہ چیخنے لگا ـــــ اور بھاگ کر باہر نکل گیا ـــــ اتنے میں اس کی داڑھی، قمیص اور اس کا پاؤں جل گیا تھا ـــــ اس کی شکل مسخ ہوگئی تھی ـــــ اسے دیکھنے سے خوف آتا تھا ـــــ میں پھر آگ میں داخل ہوگیا اور دو چار چھکے لگائے (چھلانگیں لگائیں) ـــــ میرے کپڑوں پر ڈیزل لگا ہوا تھا، آگ میں جانے سے وہ بھی دھل گیا۔

ان سے پوچھا گیا کہ آپ کتنی دیر آگ میں رہے؟ ـــــ کہنے لگے پانچ چھ منٹ یا دس منٹ ـــــ دریافت کیا گیا کہ کیا آپ کی جانب آگ کا رنگ سبز تھا؟ ـــــ کہنے لگے: جوش وخروش میں مجھے اس کا ہوش نہیں تھا ـــــ تاہم دیکھنے والوں کا کہنا ہے کہ میری جانب آگ کا رنگ سبز اور ہارون کی جانب عام آگ کی طرح کا رنگ تھا ـــــ ایک سوال کے جواب میں انہوں نے بتایا کہ میں آگ کے اندر بھی درود شریف پڑھتا رہا تھا: الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ وعلیٰ آلک واصحابک یا حبیب اللہ ـــــ انہوں نے یہ بھی بتایا کہ مجھے آگ میں ٹھنڈی ہوا محسوس ہو رہی تھی۔[1]

اس سے بڑھ کر مسلک اہل محبت کے سچا ہونے کی کیا دلیل ہو سکتی ہے؟ ـــــ لیکن جنہوں نے نہیں مانا وہ اس کے باوجود نہیں مانیں گے ـــــ واقعی ہدایت دینا اللہ تعالیٰ کا کام ہے، وہ جسے چاہتا ہے ہدایت سے نوازتا ہے۔

---

[1] اس واقعے کی تفصیلات کے لئے دیکھئے مولانا ابوداؤد محمد صادق امیر جماعت رضائے مصطفےٰ پاکستان کا مرتب کردہ رسالہ "محمد پناہ اور جنگ ستمبر ۱۹۶۵ء" جس میں انہوں نے روزنامہ نوائے وقت، سماج اور جرأت کی خبروں کا عکس (فوٹو) شامل اشاعت کیا ہے، نیز گواہوں کے دستخطی بیانات کی فوٹو کاپی بھی شامل کی ہے، اس کے علاوہ محترم محمد پناہ نوٹانی صاحب کے خطاب اور انٹرویو کی آڈیو کیسٹ مکتبہ رضائے مصطفےٰ، گوجرانوالہ سے حاصل کر کے سنی جا سکتی ہے۔ راقم کو یہ سب مواد عزیزم اظہر حسین صاحب (مرید حضرت حاجی ابوداؤد صاحب) نے فراہم کیا، مولائے کریم انہیں جزائے خیر عطا فرمائے۔ ۱۲ شرف قادری



# حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی کی ایمان افروز تحریر

اہل حق کا مذہب اور مشاہدہ یہ ہے کہ ایمان کی دو جز ئیں ہیں:۔

1. زبان سے اقرار: جب مومن نے اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کا اقرار کرلیا۔ اپنے تمام ظاہری اعضاء کو اللہ تعالیٰ کے احکام اور نبی اکرم ﷺ کے ارشادات کا اس طرح تابع بنالیا کہ اپنی ظاہری گردن کو اللہ تعالیٰ کی اطاعت کے پٹے سے بال برابر بھی باہر نہیں نکالا تو اس کی زبان کا اقرار سچا ہوگیا اور شریعت مبارکہ کے مطابق وہ مومن اور مسلمان ہوگیا۔

2. اس کے باوجود بھی اس سے دل کی تصدیق واقع نہیں ہوئی، یہاں تک کہ وہ ظاہری اطاعت سے ترقی کر کے اپنے دل کو ہر اعتبار سے اللہ تعالیٰ کے پسندیدہ احکام کا فرمانبردار بنالے اور اپنی تمام خواہشات کو اللہ تعالیٰ کی مشیت میں فنا کردے اور اپنے دل کی خواہشات کو مکمل طور پر ترک کردے۔ اپنے باطن کو بھی اللہ تعالیٰ کی رضا اور تسلیم کے سپرد کردے۔ اس وقت اس کے دل کی تصدیق سچی ہوئی، کامل ایمان حاصل ہوا اور وہ مقام طریقت میں پہنچ گیا ہے۔

پہلا مرتبہ شریعت ہے اور دوسرا مرتبہ طریقت، ان میں سے کوئی مرتبہ بھی دوسرے کے بغیر حاصل نہیں ہوتا، حدیث شریف: اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّیَّاتِ (اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہی ہے) کی مراد یہی دل کی تصدیق ہے۔[1]

---

[1] تقریظ ایمان افروز بر کتاب مبارک "انوار التمجید فی ادلة التوحید" مصنفہ حضرت عارف باللہ مولانا محمد انوار اللہ خاں حیدرآبادی، سابق مدیر المہام امور مذہبی، حیدرآباد دکن۔

# نقشہ نعل اقدس کی برکت

مانانوالہ کے نواحی گاؤں کوٹ نونہالی شریف میں ایک بلی بند کمرے میں کچھ کھائے پیئے بغیر 6 ماہ تک زندہ رہی، بند کمرہ جس میں کسی قسم کا کوئی سوراخ تک نہ تھا۔ جب کمرے کا دروازہ کھولا گیا تو اس نے اس دوران چار معصوم بچوں کو بھی جنم دے رکھا تھا، جن کی عمریں دس دن بتائی گئیں۔ بتایا گیا ہے کہ صوفی محمد اشرف کمرے کا دروازہ بند کرتے وقت بلی کو نکالنے کا خیال بھول گیا اور خود چھ ماہ کیلئے فروغ عشق رسول ﷺ کی تبلیغ کے سلسلہ میں نکل گیا۔ واپسی پر جب کمرے کا دروازہ کھولا تو بلی اور چار بچے حضور ﷺ کے قدم مبارک کے نقش کے پاس بیٹھے ہوئے تھے۔[1]

## صاحبزادہ سید خورشید احمد گیلانی کی تحریر کا ایک اقتباس

ایک اور بات جو جامعہ نظامیہ رضویہ کو ملک بھر کی دیگر درسگاہوں سے ممتاز کرتی ہے وہ یہ ہے کہ یہاں باقاعدہ ادارۂ تصنیف و تالیف کام کر رہا ہے۔ حضرت مولانا عبدالحکیم شرف قادری اس شعبے کے انچارج ہیں، جو بذات خود ایک شگفتہ نگار قلم کار ہیں اور ذوق تحقیق سے آراستہ صاحب تصنیف عالم دین ہیں۔ اب تک اس شعبے سے ایک سو پانچ تصنیفات نکل اور چھپ چکی ہیں۔[2]

---

۱۔ روزنامہ **دن**، لاہور مورخہ ۸ رجون ۲۰۰۱ء

۲۔ روزنامہ نوائے وقت، لاہور مورخہ ۹ رفروری ۱۹۹۵ء





شیخ الحدیث علامہ غلام رسول رضوی

رکن اسلامی نظریاتی کونسل حکومت پاکستان

مہتمم وصدر جامعہ سراجیہ رسولیہ
اعظم آباد فیصل آباد
فون - ~~۶۱۵۶۳۶~~ ۶۹۴۳۳۷

MOHTAMIM & SADAR.
JAMIA SARAJIA RASOOLIA
AZAM ABAD, FAISALABAD.
PH: ~~615636~~ 694337

بسم اللہ الرحمن الرحیم

طالعت الکتاب المسمّٰی "من عقائد اہل السنۃ" من اولہ الی آخرہ فوجدتہ کتابا احسن [illegible] التفصیل [illegible]
حیث ذکر تفصیل عقائد اہل السنۃ مبوبا ومفصلا ماخوذا من الکتاب والسنۃ واقوال علمائنا المشائخ
رحمہم اللہ [illegible] ... [illegible] والمولف الفاضل
علامہ عبدالحکیم الاعلیٰ کل مسئلۃ [illegible] ... [illegible]
[illegible] ... [illegible] ابدا۔
قد احسن علی اہل السنۃ احسانا عظیما [illegible] ... [illegible]
[illegible] ... [illegible] ابدا۔ آمین

ادعو اللہ الکریم ان یوفق الحکیم ویسلمہ مادام الناس

کتبہ العبد المذنب رضوی

تقریظ الامام العلامۃ غلام رسول رضوی المحدث الکبیر والاستاذ الشہیر علی الکتاب المستطاب عند اولی الالباب "من عقائد اہل السنۃ"

